جگ کروا و یستر بھوجن دکشنا بید پاٹھی برہمنون اور رشیون کو دو جیسے کہ راجہ دشرتھ کے پُتر سری رام چندر مہاراج نے بہت سے جگ کرکے بہت دکشنا دی تھی اور تین بار اسومیدہ جگ اُنھون نے کی اور اتنی دکشنا دی کہ کوئی راجہ نہین دے سکتا تمھارے پتامہ سکنتلا کے پتر راجہ بھرت نے بھی جگ کیے تھے - یُدھشٹر نے کہا کہ ہان مہاراج اسومیدہ جگ مجھ سے کرائیے کیونکہ یہ جگ راجاؤن کو پوتر کرنے والا ہے پرنتو میرے پاس دھن نہین رہا اور جو راجہ بالک استھا کے اپنے اپنے بڑون کے سنگرام مین مارے جانے سے اب راج پر براجمان ہوے ہین اُن سے دھن لینا اچھا نہین سمجھتا ہون اس بھاری سنگرام مین دریودھن کا خزانہ بھی خالی ہوگیا اور جُدھ کے ہونے سے دریودھن نے اتنے کر پرجا سے لیے کہ پرجا مین بھی دینے کی شکست نہین رہی - ہے پتو دھن پتامہ جی پرتھی کو دکشنا مین دینا مین اچھا نہین جانتا ہون جس طرح آپ کہین وہی کرون - بیاس جی تھوڑی دیر سُنکر بولے کہ ہے راجن تم اسکا سوچ مت کرو تمھارا خالی خزانہ دھن سے بھر جائیگا راجہ مرت نے ہمانچل پربت پر بڑا جگ کیا تھا وہان بہت سے سونے چاندی کے برتن گڑے ہوے ہین وہ دھن لانے سے تمھارا جگ اچھی طرح ہو جاویگا -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدھ پرب راجہ یُدھشٹر اور بیاس جی سمباد جگ کا اوپدیش دوسرا ادھیاے -

# تیسرا ادھیاے

## راجہ مرت کے جگ کا برتانت راجہ اندر کا دیوتاؤن سمیت اُس جگ مین آنا اور سوم پان کرنا

راجہ یُدھشٹر نے کہا کہ راجہ مرت کے جگ کا حال سننے کی ابھلاکھا ہے - آپ کرپا کرکے مجھے سناوین - بیاس جی نے کہا کہ منوجی مہاراج کے پُترون مین سے راجہ اکشواک ایک سورج بنشی راجہ ہوا اُسکے بنش مین راجہ مرت ساری پرتھی کا راجہ چکرورتی اور چکرورتی راجہ ہوا اُسنے ہمانچل پربت پر جگ کرنا چاہا اور برہسپت جی نے راجہ اندر کے کہنے سے کہ وہ دیوتاؤن کے گرو ہین منش کو جگ کرانا اُنکو شوبھایمان نہین ہے انکار کردیا تو راجہ مُرت کو بہت بُرا معلوم ہوا اُسنے برہسپت جی سے جاکر کہا کہ مین نے آپ کے اوپدیش سے سارا سامان جگ کا اکٹھا کیا ہے آپ راجہ اندر کے ایرکھا کرنے سے مجھ کو جگ کرانا سویکار نہین کرتے ہو اسمین مجھکو بڑا دکھ ہوگا اتری رشی کے پتر برہسپت جی نے صاف صاف کہدیا کہ دیوتاؤن کے راجہ اندر نے مجھ سے بچن لے لیا ہے کہ مین تمھارے جگ مین نہ جاؤن اب مین اُسکے پرتکول نہین کرسکتا ہون ارتھات مین تمھارا یجمان نہین ہو سکتا ہون تب راجہ مُرت لجایمان ہوکر وہان سے چلا رستے مین نارد جی ملے اُنھون نے راجہ سے کشیم کشل پوچھکر کہا کہ تم اُداس کیون ہو تب راجہ مُرت نے سارا حال کہا تھوڑی دیر نارد جی نے سوچکر راجہ مُرت سے کہا کہ جو برہسپت جی نے انکار کردیا ہے تو تم اتری رشی کے دوسرے پتر برہسپت جی کے چھوٹے بھائی سموَرت رشی کو بلاکر اُنسے جگ کراؤ اور یہ بھی کہا کہ وہ کاشی جی مین تم کو ملینگے راجہ مرت نے کاشی جی جاکر سموَرت رشی کو پایا اور سب حال سُنایا تو سموَرت جی نے یہ سوچکر برہسپت جی نے راجہ اندر کے کہنے سے انکار کردیا ہے تو اب مجھ کو نراس کرنا راجہ کا اُچت نہین ہے سویکار کرلیا اور راجہ مرت سے کہا کہ بہت اچھا تم

ہمالے پربت پر جگ کرو پرنتو ایسا نہو کہ پیچھے میری مترتا کو بھول جاؤ راجہ نے کہا کہ جب تک مین جیتا ہون آپ سے
ایسی ہی پریت کرونگا اور تمھارے کہے ہوے بچنون کو مانونگا سموررت رشی نے ہمالے پربت کی منجوان شکھر پر سونے
کی کھان بتائی کہ وہان چل کر سب پاتر جگ کے سونے کے بنواؤ اور بہت سا سونا جگ مین برہمنون رشیون کو دو مین
راجہ اندر اور برہسپت جی کو پرسن کر کے تمھارے جگ مین بلانے کا جتن کرونگا پرنتو اس شکھر پر شوجی کے انوچر کرال
پشپ دنت چندر رکھہ آدک بہت پتو دھن دیوتا اوس سورن کی رکشا کرتے ہین تم شوجی مہاراج کو نمشکار کر کے اُس دھن کو
پراپت کر سکوگے راجہ مرت نے وہی کیا جو سمورت رشی نے کہا اور شوجی کا آرادھن کر کے سارے پاتر سورن کے
بنوا لیے برہسپت جی نے یہ حال اندر سے کہکر جگ مین گھن کرنے کے لیے اندر کو پریرنا کی اندر نے اگنی دیوتا کو راجہ
مرت کے پاس دوت بنا کر بھیجا کہ وہ سمورت سے جگ نہ کراوے برہسپت جی سے کراوے اگنی دیوتا کو آتا ہوا جانکر راجہ
مرت نے اُنکی پوجا کا سامان سمورت سے منگا کر اُنکی پوجا کی اور راجہ اندر کی کشیم کشل پوچھی اگنی دیوتا نے اندر کی کشل
کہکر وہی حال راجہ کو سُنایا جو اندر نے سمجھا دیا تھا اور یہ بھی کہا کہ راجہ اندر اور برہسپت جی تم کو امر کر دینگے اور اچھے
لوگون مین پہونچا دینگے راجہ مرت نے کہا کہ برہسپت جی کے انکار کرنے سے مین نے سمورت رشی اُنکے چھوٹے بھائی
کو جگ کرنے کے لیے بچن دیدیا ہی اب اُسکے پرتکول کیونکر کر سکتا ہون اور سمورت رشی نے بُرا مان کر اگنی سے کہا
کہ جو تم پھر برہسپت جی کو جگ کرانے کے لیے راجہ مرت سے کہوگے تو مین تم کو اپنے سراپ سے بھشم کر دونگا اُسوقت
اگنی دیوتا وہان سے نراس ہو کر دیوتاؤن کے سماج مین راجہ اندر کے پاس آئے اور سارا حال بیان کر دیا راجہ اندر
نے اگنی دیوتا سے کہا کہ تم سب کو بھشم کرنے والے ہو سمورت رشی سے ایسا بھے کیون کرتے ہو اگنی دیوتا نے
کہا کہ راجہ مرت سمورت رشی سے جگ کراویگا اندر نے کہا کہ جو وہ میری اچھا کے پرتکول کریگا تو مین اپنا بجر اُسپر
مارونگا تم جاؤ اگنی دیوتا نے کہا کہ مین سمورت رشی کے سراپ کے بھے سے نہین جاؤنگا تم گندھرب راج کو اپنا
دوت بنا کر وہان بھیجو اور یاد کرو کہ چون (چیمن) رشی نے اسونی کمارون کو امرت پلانے کی اچھا کی اور تم نے اُنپر
بجر اُٹھایا چیمن رشی کے کرودھ سے تمھارا ہاتھ لکڑی کی سمان اُٹھا ہوا رہگیا جب تم نے رشی کی شرن لی تب تمھارا ہاتھ
اچھا ہوا مین برہمن کے کرودھ سے بہت ڈرتا ہون یہ سنکر راجہ اندر نے کہا کہ ہے گندھرب راج تم میرے
دوت بنکر راجہ مرت کے پاس جاؤ اور اُس سے کہو کہ برہسپت جی سے جگ کراؤ گندھرب راج نے راجہ مرت کے
پاس جا کر کہا کہ تم اندر کی اچھا انوکول سمورت رشی سے جگ مت کراؤ برہسپت جی سے جگ کراؤ نہین راجہ اندر
اپنا بجر پر ہار کریگا راجہ مرت نے بھے بھیت ہو کر سمورت رشی سے کہا کہ مجھے راجا اندر سے ڈر لگتا ہی اُسکے بجر سے
میری رکشا کرو سمورت نے کہا کہ مین جگ کر رہا ہون تم مت ڈرو یہ شبد اندر کے بجر کا جو تم سنتے ہو وہ جلدی
یہان آجاوینگے اور جو تمھارے اوپر بجر چلاوینگے تو مین بایو روپ ہو کر اُنکے بجر کو پکڑ لونگا اور وہ جگ مین آن کر
سوم پان کرینگے تم مت ڈرو اب مین جگ مین سب دیوتاؤن کا بھاگ دیتا ہون راجہ اندر اپنے رتھ مین ہری نام
گھوڑے لگا کر آتے ہین اس جگ کی ہبہ کو پریت سے انگی کار کرینگے اب مین بیدون کے منتر اوچارن کرتا ہون —
بیاس جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا راجہ مرت نے اندر کو آتا ہوا دیکھکر بڑی پریت سے اُسکا پوجن دیوتاؤن سمیت
کیا سمورت رشی اور سب رشی اور برہمن دیوتاؤن کے راجہ اندر اور برہسپت جی کو دیکھکر پرسن ہو پوجن کرنے لگے

اور راجہ مرت نے پرسن چت راجہ اندر سے کہا کہ آپ کا اس جگ مین آنا کلیان کاری ہو ہے اُتل پراکرمی گیان سروپ
آپ میرا دیا ہوا امرت (سوم) پان کیجیے اور مجھ کو اپنے کلیان روپ نیترون سے دیکھیے آپ کو بارم بار نمشکار کرتا
ہون سموَرت رشی نے یہ جگ کرایا ہی راجہ اندر پرسن ہو کر بولے کہ تمھارے پتو دہن گرو سموَرت رشی کو مین خوب
جانتا ہون اُسی کے بلانے سے مین یہان آیا ہون میرا کرودھ دور ہو گیا تمسے پریت کرونگا سب دیوتا تمھارے
جگ مین بلی بھاگ کو پریت سے گرہن کرتے ہین اور میری اور تمھاری پریت کو سنسار جانیگا ہے مرت لال اور
نیلا لبسو دیوا سے شبندھ رکھنے والا جگ کے نمت ایک بیل بلدان کرو پھر راجہ اندر کے کہنے سے دیوتاؤن نے اپنا
اپنا بھاگ لیا اپسراؤن اور گندھربون نے نرت کیا راجہ مرت نے تمام برتن جگ کے سونے کے بنوائے اور اتنی دکشنا
سورن کی دی کہ کوئی راجا نہین دیسکتا ہی وہ سارا دھن ہماچل پربت کی منجوبان تنکھر پر جہان شوجی پاربتی جی سمیت
मंजुमान
سدیو بہار کیا کرتے ہین اور اسونی کمار اور آٹھ لبسو اور دوادش سورج لبسو دیوا آدک سب دیوتا کر پڑا کرتے ہین
دہان وہ دھن رکھا ہوا ہی تم دہان جا کر شوجی مہاراج کی ادیاشنا کرا اور سارا دھن وہان سے لا کر تم اپنا جگ
کرو راجہ جدھشٹر نے کہا کہ برہمن لوگ مجھ کو برا کہینگے کہ راجہ مرت کی جگ سے بچا ہوا دھن لا کر جگ کرتا ہی وہ مال
سب برہمنون کا ہی بیاس جی نے کہا کہ وہ مال برہمنون نے نہین لیا اور وہ دولت سب برہمنون نے وہین چھوڑ دی
اور آپ تپ کرنے لگے اب وہ سب مال واسباب تمھارا ہی کہ تم ساری پرتھوی کے راجہ ہو پرسرام جی
نے اکیس دفعہ کشتری راجاؤن کو مار کر ساری پرتھوی کشپ جی کو دیدی تھی انھون نے
برہمنون کو دے دی برہمنون نے اُس کو چھوڑ دیا اب پرتھوی تمھاری ہے کہ دھرم جدھ
مین تم نے بجے کر کے پائی ہی اس لیے وہ سارا دھن راجہ مرت والا تمھارا ہے بیاس جی سے
یہ حال سنکر راجہ جدھشٹر پرسن ہو گیا اور اُسنے اپنے منتریون سے صلاح کر کے جگ آرنبھ کرنیکا ارادہ کر لیا۔
سری کرشن جی نے راجہ جدھشٹر سے کہا کہ سب سنساری بیوہار سنسار مین جیو کو پھانسنے والے ہین ایک ست بولنا
برہم پد کو پراپت کرتا ہی ارتھات موکش کا داتا ہی اتنا ہی گیان کا لشنے ہی اور سب باتین ہین دو پرکار کے روگ
ہوتے ہین ایک شریر سمبندھی دوسرا مانسی یہ دونون پرسپر کے میل ملاپ سے اوتپن ہوتے ہین جو روگ بات
پت کف آدک سے شریر مین اوتپن ہوتا ہی وہی شریر کا روگ کہلاتا ہی اور جو چت مین کلیش پیدا ہو جاوے
وہ مانسی روگ کہلاتا ہی شوک پر سنتا (خوشی) سے دور ہو جاتا ہی اور پرسنتا شوک سے جاتی رہتی ہی کوئی تو
دُکھ مین پڑا ہوا پچھلے سکھون کو اور کوئی سکھ مین پچھلے دکھون کو یاد کرتا ہی ارتھات ایک کے یاد کرنے سے
دوسرے کا ناش ہو جاتا ہی۔ ہے جدھشٹر تم دُکھی نہین ہو دُکھ کو یاد کر کے دُکھی ہو جاتے ہو کیول برہم کا
دھیان کرو اور کرتا ہرتا اُسی کو سمجھو تب تمھارا چت سکھی ہوگا تم نے پہلے کورون کے ہاتھ سے بہت کلیش اُٹھائے
اور رانی دروپدی نے بھی بہت سے سنکٹ سہے ہین اب اُنکو یاد کر کے دُکھی ہونا اوچت نہین ہی بھیشم پتامہ اور
درونا چاری آدک بڑے بڑے شوربیر جو شترون کی طرف سے تمسے جدھ کرنے آئے اُنکو تمنے بجے کر لیا پرنت
من شترو کو ابھی جیتنا باقی ہی اُسکو بیبیک (گیان) سے بجے کرو اور اپنے باپ دادا کی مرجادا پر چل کر راج کرو
بے دھرم راج راج اور اُسکے متعلق جو پدارتھ ہین اُنکو تیاگ کر کے سدھی نہین ہوتی ہی کام کرودھ آدک کے

تیاگ سے سِدھی ہوتی ہی دو اکشر مرتؐ ( मृत्यु ) کے ہین اور تین اکشر سناتن برہم کے ہوتے ہین सनातनब्रह्म
اور مم ارتھات مایا کے دھن آدک بستو کو اپنا ماننا اس سے مرت ہوتی ہی نہ مم ارتھات یہ میرا نہین ہی یہ سناتن برہم
ہو رہا ہی یہی دونون مرتؐ اور برہم چت مین استھت ہوکر درشٹ سے گپت انس سندیھ جیو دن کو لڑواتے ہین جگت
کی ستتا کا ناش نہین ہی دھرم جدھ مین جیو دھاریون کے شریرون کو مار کر بھی اہنسا کو ہی پاتا ہی استھا در جنگم
سرشٹی سمیت اس پرتھی کو پاکو جسکی ممتا نہین گئی اُس کو سنتوش نہین ہوا ہی وہ پرتھی کو پاکر کیا کریگا جو بن مین فو اس
کرکے مول پھل سے نرباہ اپنے جیو کا کرتے ہین اگر ممتا اُن کی درب ( دولت ) مین لگی ہوئی ہی وہ موت کے منہ مین ہین
اور جو پُرش اپنے پروار مین رہکر سنساری کامون کو دوسرے کا کام سمجھکر اپنا چت برہم مین لگائے رہتے ہین وہ
سناتن برہم کو پراپت ہوتے ہین سنسار مین اچھا دان پُرش کی پرسنسا نہین ہوتی یہان کوئی کام اِچھا سے رہت
نہین من سے اِچھا اور اِچھا سے کام اور کام سے دُکھ اوتپن ہوتا ہی اسیلیے پنڈت لوگ من کو بس مین کرنے کا جتن
کرتے ہین اور بہت جنمون کے ابھیاس سے شدھ چت جوگی موکش کو بچار کر اچھا کو تیاگ کرتے ہین اور دان
بید پاٹھ۔ تپ سپھل کرم۔ بیدک کرم۔ برت نیم۔ اور جگ آدک کرم کو دھیان جوگ تک جان کر اچھا سے
آرنبھ کرتے ہین۔ اندر یان جسکو چاہتی ہین وہ دھرم نہین ہی جو کامنا کو روک کر بچار سے کرم کرتا ہی وہی دھرم
ہی اور موکش کا بیج بھی وہی ہی اب ابھمان کا برتن کرتا ہون۔ کہ بنا جوگ ابھیاس کے کوئی پُرش مجھ کو نہین پا سکتا
ہی مین اُن پرشون سے یہ کہلاتا ہون کہ مین سب سے اوتم جپ کرنے والا ہون اسکے کہنے سے اُس پرش کا
جپ نشپھل کرتا ہون اور جو پرش جگادک کرم کرتے ہین اُسکے من روپی درپن مین پرگسٹ ہوتا ہون وہ سوچتا ہی
کہ مین جگ آدک کرم کرنے والون مین دھرماتما ہون اتھوا مین استھا ورجیون مین جیو آتما ہون اسیطرح سے
جیوماترا ابھمان بس ہوکر مجھ کو نہ جانکر میری مایا مین پھنسے ہوئے ناچتے ہین اور مین اُن کو دیکھکر ہنستا ہون اسیلیے
ہے جدھشٹر تم جگ کرو اور میری ارپن کرکے یہ مت سمجھو کہ یہ شبھ کرم میرے پراکرم سے ہوئے جگ سے چت
شدھی کے دوارا ممتا سے رہت اور جوگ ابھیاس سے کام بجے ہوتا ہی تب موکش پراپت ہوتی ہی سردھا
سے اسومیدھ آدک جگ کرو اور بنا ابھمان کی دکشنا دو اور یہ سمجھو کہ جو بھائی بندھو اس سنگرام مین
مارے گئے اُنکا ملنا اب اسمبھو ہی کسی طرح ہم کو وہ نہین ملسکتے ہین۔ ناممکن

اتی سری مہابھارتے اسومیدھ پرب راجہ مرت کا برتانت اور سری کرشن جی کا گیان اُپدیش تیسرا ادھیائے۔

# چوتھا ادھیائے

## راجہ جدھشٹر کا شوک نورت ہونا اور راجہ دھرتراشٹ سمیت بھائی بندونکا سرادھ کرنا

بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جی سے کہا کہ راجہ جدھشٹر کو جب بیاس جی اور سری کرشن چندر مہاراج نے سمجھایا اور
دیو استھان اور نارد جی بھیم سین ونکل و دروپدی اور سہدیو اور بدھمان ارجن و دشاستر کے جاننے والے برہمنون نے بھی
ایکانت مین خوب سمجھایا تو جدھشٹر کا شوک اور موہ جاتا رہا اُسنے اچھی طرح سے سری کرشن جی مہاراج اور

اوپر لکھے ہوے رشیون کا پوجن کیا اور ساری پرتھی کا چکرورتی راج کیا اور راجہ مرت کے دھن سے جگ کرنے کا ارادہ پختہ کرلیا تب وہ رشی تو اُسی استھان مین جدھشٹر کو سمجھا کر گپت ہو گئے۔ جدھشٹر نے راجہ دھرتراشٹ سمیت اپنے بھائی بندھون کا شرادھ شاستر کے انوسار بہت سی دکشنا اور بستر باہن ہاتھی گھوڑے آدک دے کر پریت سے کیا اور راجہ دھرتراشٹ کی سیوا تن من دھن سے پانڈون نے ایسی کی کہ وہ گیان نیتر رکھنے والا راجہ اپنے پتر درجودھن کے دکھ کو بھول کر پانڈون کی بردھی اور جش چاہنے لگا اس بات کو سوچکر پچھتایا کرتا کہ دُربدھی درجودھن کو راج دیکر پانڈون کو کلیش مین ڈالا کہ وہ بن مین کشٹ اُٹھاتے رہے اور یہ سارا سنگرام دھرتراشٹ نے اپنے کارن ہونا سمجھا کہ جو درجودھن کو سری کرشن مہاراج کے اُپدیش کی انوسار بندھن مین رکھتا تو اتنا بڑا ناش جیوون کا کیون ہوتا پرنت رشیون کے سمجھانے سے دھرتراشٹ کو شانتی ہو گئی کہ ہونی تب اسی کا تھی

اتی سری ام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب راجہ جدھشٹر کا شوک دور ہونا چوتھا ادھیاے۔

# پانچوان ادھیاے

## سری کرشن جی اور ارجن کا دلی مین آنا اور اپنی ادبھت سبھا اور محلون مین نواس کرنا اور گیان کا چرچا

راجہ جنمے جے نے پوچھا کہ ہے برہمنون مین سریشٹھ بشم پائن جی پانڈون کے شانت چت ہونے پر مہا پراکرمی سری باسدیو اور دھنش دھاری ارجن نے کیا کیا بشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجن ان دونون اتل پراکرمیون نے سنسار مین وہ سکھ بھوگا جیسا کہ دیوتا سُرگ مین معہ دیوراج اندر کے اور نندن بن مین اسونی کمار بھوگتے ہین۔ ارجن باسدیو جی سمیت تیرتھون اور پوتر استھانون اور ندیون مین اشنان کرکے اندرپرست (دلی) مین آئے جس کی سبھا اور راج محلون کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ اس ادبھت سبھا مین رہکر انیک کتھا اور اتہاس اور اپورب سنگرام یعنی مہابھارت کی جدھ کا برنن اور ہنسی بنود کی باتین کرتے رہے اور ارجن کا شوک دور کر دیا۔ ایک دن سری کرشن جی نے ارجن سے کہا کہ راجہ جدھشٹر نے تمھارے بل اور پراکرم کے آسرے ہو کر ساری پرتھی بجے کری اور بھیم سین نکل سہدیو اپنے بھائیون سمیت چکرورتی راج کرنے لگا سویودھن (یعنی درجودھن) نے دھرم جدھ مین موت پائی اور اُس کے کوکرمی بھائی۔ دوساسن۔ آدک معہ کرن اور شکنی وغیرہ کے سب سنگرام مین مارے گئے اور میرا یہان رہنا تمھارے ساتھ سنگرام مین شامل ہونا اسی کارن تھا کہ سب آپت اور کلیشون سے تمھاری رکشا کرکے تم کو جے دلاؤن وہ سب کام اچھی طرح ہو گیا راجہ جدھشٹر کا شوک دور ہو گیا اب مجھے دوارکا جانے دو کہ مین اپنے پتا بسدیو جی اور بھائی بلبھدر جی اور اپنے پروار کو جا کر دیکھون تم راجہ جدھشٹر سے ذکر کرکے مجھے بدا کرادو۔ اب ساری پرتھی پر تمھارا اکچھت راج ہو گیا اور جو کچھ سمپت اور دھن میرا ہے وہ بھی مین نے دھرم راج راجہ جدھشٹر کے ارپن کیا کہ وہ مجھے بہت پیارے ہین یہ ذکر جدا ہونے کا سنکر ارجن کو دُکھ ہوا پرنت اُسنے یہ بچار کرکہ مہاراج کو روکنا بھی اوچت نہین ہے اُنکے بچن کو انگی کار کرکے باسدیو جی کا پوجن بہت پریت سے کیا اور یہ کہا کہ جیسی آپ کی اچھا ہو وہی کیجیے اور پھر یہ بھی کہا کہ ہے پرشوتم جگت کے رچنے والے

آپ نے سنگرام کے آرنبھ ہونے پر جو گیان اوپدیش کیا تھا وہ مجھے بسمرن (سہو) ہوگیا ہے اور آپ دوارکا جانیکا ارادہ رکھتے ہین۔ کرپا کرکے وہی گیان پھر مجھے اُپدیش کیجیے۔ سری کرشن جی نے کہا کہ ہے پانڈو وہ گپت رہسّ سناتن دھرم اور سانکھیہ جوگ اور بھوتیون کا برنن جو مین نے اُس وقت کیا تھا وہ بھولنے کے جوگ نہین تھا تمنے نربدّھتا (کم عقلی) سے چت مین دھارن نہین کیا یہ بات مجھے بُری لگی اب پھر اُسکا سمجھانا اور کہنا اوبستار سہت بھوتیون کا برنن کرنا اسمبھو ہے (ناممکن) پرنت مین پھر تمھاری رُچ دھرم مین دیکھکر گیان کا اُپدیش کرون گا اُس کو چت لگا کر سنو کہ او تم گتی پاؤ گے۔

## براہمن گیتا گیان برنن پہلا ادھیائے

سری کرشن جی نے کہا کہ ایک اچھے براہمن سُرگ لوک ہوکر برہم لوک سے آیا اُس کا ہم نے پوجن کیا اُس سے جو ہار تالاپ ہوا اُسکو تم چت سے سُنو براہمن نے مجھ سے کہا کہ ہے مدھوسودن جی موکش دھرم جیوون پر کرپا کرنیکے پر یوجن سے جو آپ نے مجھ سے پوچھا وہ موہ کا دور کرنے والا ہے اُسکا برتانت سُناتا ہون کہ ایک تپودھن کاشپ گوتری براہمن نے دوسرے گوتر کے براہمن سے جو شاستروں کے گپت رہسّون کا جاننے والا تھا جنم مرن کے بھیدنے مین شاستر کے انومان سے گیان اور جوگ سے پیدا ہونے والا گیان ان دونون مین پرم چتر دُکھ سکھ کا جاننے والا اُتّم پاپ کے جاننے مین کُشل شُدہ شانت روپ جتیندری تھا۔ کاشپ گوتری نے اُس براہمن سے بھکت پورک ملکر اُسکے چرنون کو گرہن کیا اور اُس کا پوجن کیا اُس شُدہ براہمن نے بھی کاشپ گوتری کی اچھی شردھا دیکھکر گرو کے سمان اُسکو پرسن کرکے یہ بچن کہا کہ ہے تات اس سنسار مین منش نانا پرکار کے شبھ کرم اور پُن سے دیو لوک مین نواس کرتا ہے پرنت کہین بھی انت سکھ نہین ہے اور نہ کہین سدیو کیلیے استھت رہتا ہے اچھا اور کرودھ سے پورن لوبھ اور موہ سے موہت ہوکر مین نے بارم بار اُتم استھان سے پتن ہوکر نیچے گر کے مہا دُکھ پایا بار بار جنم مرن کا دُکھ اُٹھا کر طرح طرح کے بھوجن کھائے اور بہت دھاریون کے شریر مین جا کر انیک ماتاؤن کے گربھ سے جنم لیکر اُن کا دودھ پیا بہت سے پتا دیکھے اور بہت طرح کے دکھ اور سکھ پائے کبھی دھنوان اور کبھی نردھن ہوگیا راج سکھ بھی پایا پھر بہت کلیس بھی سہے سُرگ بھی پایا اور نرک مین بھی طرح طرح کے سنکٹ اُٹھائے پھر سنسار مین جنم لیا اور سادھوان ہوکر سمادھی لگا کر برہم بھاؤ مین پراپت ہوا اُسکے پربھاؤ سے جوگ مارگ کو جانکر چت کی شُدھی مین نے پراپت کی اب یہان سے برہم لوک جاکر موکش پد پاؤن گا درشٹ سے گپت جو برہم لوک ہے اُسمین تم کو سندیہہ نہ کرنا چاہیے (جیسے کہ اگیانی پرش برہم لوک کا ہونا صحیح نہین سمجھتے ہین اُن کو سدھ پرش اور رشیون کے بچن مین شنکا ہوتی ہے وہ مورکھ لوگ ہین) پھر مین وہان سے لوٹکر سنسار مین نہین آؤنگا اب جو تمھاری اچھا ہو وہ کہو جس کارن تم میرے پاس آئے ہو وہ بھی مین جانتا ہون اور مین تمھارے چلن سے بہت پرسن ہون برہم گیان مجھ سے پوچھو جو تم کو پریہ ہے اُس کو مین تم سے کہون گا ہے کاشپ گوتری تم بڑے بدھمان ہو کاشپ گوتری نے کہا کہ ہے تپودھن شریر کسطرح چھوٹتا ہے اور کیونکر پراپت ہوتا ہے اور کس پرکار مکت پاتا ہے جیو آتما ان اگیان کو تیاگ کر اُس سے اُتپن استھول شریر کو کس ریت سے چھوڑتا ہے

اور شریر سے پرتھک ہو کر کیونکر برہم کو پراپت ہوتا ہی یہ جیو آتما کس طرح اپنے کیے ہوے شبھ اشبھ کرمونکو بھوگتا ہی
سدھ برہمن نے کہا کہ اس لوک مین جس جنم کے مدھ اور جس اوستھا مین شبھ کرم کرنے والا جن کرمون کو کرتا ہی
اُن سب کا پھل پورا ہونے پر بپریت کرم کرتا ہی اور ناش ہونے سے پہلے اُس کی بدھی بپریت ہو جاتی ہی وہ
برہم گیان سے رہت اپنی اوستھا شریر اور بل اور سمے کو جانکر بہت کال تک اپنے سبھاؤ سے بپریت بشیون کو بھوگتا ہے
جب یہ بہت دُکھ کاری کرمون کو کرتا ہی تب بہت کھاتا ہی اتھوا کبھی نہین کھاتا ہی۔ دو شٹ بھوجن (ممنوع غذا)
مانس آدک کھانے اور پینے کی بستو آپس مین برودھ رکھنے والی (برخلاف ایک دوسرے کے جیسے کہ سرکہ اور چانول)
شریر کو بھاری کرنے والی انکشا سے زیادہ کھالیتا ہی اور جب غذا ہضم ہو جاوے تب نہین کھاتا اپنی طاقت سے
زیادہ سنبھوگ (مباشرت) کرتا ہی اور بوتر بسٹا کے بیگ کو روکتا ہی اور زیادہ کھاکر دن کو سوتا ہی اور پھر بیوقت
بھوجن کرتا ہی جس سے کف بات پت پیدا ہو کر تکلیف دیتے ہین اور جب ایسے بپریت کرم زیادہ ہو جاتے
ہین تو خود ہی اپنے گلے مین پھانسی ڈال کر مرجانا چاہتا ہی اسطرح بپریت کرم سے جب شریر دُکھی اور روگ پیدا
ہو جاتے ہین تو وہ شریر ناش ہو جاتا ہی اسیطرح بہت سے شریر دھاری بیاکل چت شریر تیاگ کرتے ہوے
دیکھنے مین آئے پھر گربھ مین آن کر دُکھ اُٹھانے پڑتے ہین جو بایو اوپر کو اپنی گت رکھتی ہی اور پران اپان مین
قایم ہی وہ بڑے کشٹ سے جیو آتما کو تیاگتی ہی شریر نکما ہو جاتا ہی جو جیو شریر سے کرم کرتا ہی وہ سناتن ہی گیانی
سدّھ لوگ اپنے دب نیترون سے گربھ مین آئے ہوے جیو کو دیکھ لیتے ہین یہ پرتھوی کرم بھومی ہی جو جیسے کرم
کرتا ہی اُسکا پھل پاتا ہی اور یہان بھی چھوٹے بڑے بھوگون کو پراپت کرتا ہی اور یہان سے ہی بُرے کرم کرنیوالے
منش نرک کو جاتے ہین موکش پد بہت مشکل سے ملتا ہی اوپر کے لوکون کا حال سُنو کہ جہان چندر منڈل ہی اور
جس لوک مین سورج منڈل اپنے تیج سے پرکاشمان ہی اور اُس استھان مین جہان سب نکشتر ہین یہ سب استھان
پوتر کرم کرنے والون کے استھان جانو جب پھل سماپت ہو جاتا ہی تو وہ پھر وہان سے نیچے گر جاتے ہین اسیطرح
سے سُرگ مین بھی اُتم مدھم نکشٹ تین درجہ ہین دوسرون کے سکھ دیکھکر اورون کو سنتوش نہین ہوتا ہی۔
اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدھ پرب برہمن گیتا کا پہلا ادھیاے اور پرب کا پانچوان ادھیاے۔

# چھٹا ادھیاے

## برہمن گیتا گیان برنن دوسرا ادھیاے

اب دوسرے پرشن کا اوتر کہتا ہون کہ اس لوک مین اچھے بُرے کرم کا ناش نہین ہوتا ہی سب جیو بار بار پیدا
ہو کر پھل پاتے ہین جسطرح اچھا سینچا ہوا برکش بہت سے پھل دیتا ہی اسی طرح پاپ کا حال بھی سمجھو ن سب مین
پردھان ہی کرم کو بڑھاتا نہین ہی۔ اب گربھ کا حال کہتا ہون جسطرح یہ جیو گربھ باس کرتا ہی دودھر سے
سنجکت گربھ مین برتمان بیرج (نطفہ) اپنے کرم انوسار شریر کو پاتا ہی اور وہ برہم جیو آتما ہو کر گربھ مین پرویش کرتا
ہی سوکشم روپ کیونکر شریر جگت ہوتا ہی ورشٹ سے گپت کیونکر نرلیپ ہو جاتا ہی اور سنگ کیونکر سنگی ہو جاتا ہی۔

ان تینون سندیہون کو دور کرنے کے لیے تین اشلوک مین برنن کیا جاتا ہی (۱) جسطرح تھوڑا سونے کا جل تلنے کی مورت کو سورن مئی کر دیتا ہی اسیطرح اُس سوکشم جیو کو گربھ مین جانو (۲) جسطرح نظر سے غائب اگن لوہے کے پنڈ مین پرویش کر کے اُسکو تپا دیتی ہی اسیطرح گربھ مین درشٹ سے گُپت جیو آتما کو جتین جانو (۳) جسطرح دیپک کا پرکاش استھان مین ہو جاتا ہی اسیطرح جیو آتما استھول شریرون کو پرکاشت کر دیتا ہی۔ اب دیپک کے سمان اسنگ جیو آتما کے دُکھ آدک کارن کو کہتے ہین جیسے شُبھ اشُبھ کرم کرتا ہی ویسا ہی اُسکا پھل بھوگتا ہی۔ دان برت برہم چرج۔ بید پاٹھ جتیندری۔ شانتی جیون پر دیا کرنا اور دوسرے کے دھن کو نہ لینا ماتا پتا کی سیوا دیوتاؤن اتتھون کا پوجن اندریون کا بس کرنا یہ سب ست پرشون کے کرم کہاتے ہین جو منش ایسے کرم کرتا ہی وہ کبھی دُرگتی کو پراپت نہین ہوتا جوگی ہی موکش پد پاتا ہی جو پُرش سب جیودھاریون مین آتما کو سمان جانے وہ مکت روپ ہی ارتھات موکش کو پراپت ہوتا ہی اور جو منش جیون مرن اور سکھ دکھ آدک ہان لابھ پریہ اور اپریہ مین سمان بہاو رکھے وہ جیون مکت ہی جو شترو نہ رکھنے والا بھائی بیٹون سے جدا دھرم ارتھ کام کو تیاگ کرنیوالا ارتھات کیول موکش مارگ مین چلنے والا اچھا رہت ہی کسی کا اپمان نہین کرتا اور سنسار کی پریت سے پوتر چت ہی وہ موکش روپ ہی اسکے سواے اب جوگ شاستر کو برنن کرتا ہون جس سے اوتم کوئی پدارتھ نہین ہی اُسی کے دوارا جوگی جن دھیان سے شُدھ آنند روپ برہم کو دیکھتے ہین مین اُسکے اُپدیش کو ٹھیک ٹھیک کہتا ہون پہلے اپنی اندریون کو شبیون سے ہٹا کر چت کو آتما روپ کشیتر گ مین دھارن کرے یعنی موکش جوگ کا ابھیاس کرے تپسوی سدا آتما مین برہم کو دیکھتا ہوا چت سے جوگ شاستر کا ابھیاس کرے ایکانت مین بیٹھکر اپنی آتما مین ہی دیکھے جسطرح سپن مین استھول شریر سے جدا یہ منش دیکھکر پھر جاگرت اوستھا مین بھی وہی دیکھے جیسے اوکھانے اشر و مدھی کو دیکھا تھا اُسی طرح اچھا جوگی سمادھی مین اپنی آتما کو لسو روپ دیکھکر بغیر سمادھی کے بیوتہان دشا مین بھی بسو کو آتما روپ دیکھتا ہی جیسے کوئی منش سینک کو مونج سے کھینچکر دیکھتا ہی مونج کو شریر اور سینک کو آتما روپ کہا یہ درشٹانت اُتم جوگیون سے جانا گیا ہی ایک بھاؤ ہی سنسار مین اُسکا کوئی ایشور دوسرا نہین ہی جو کہ تینون لوک کا سوامی کہا جاتا ہی وہ یہ ہی آتما ہی جو سارے سنسار مین بیاپک ہی کوئی دوسرا نہین آپ ہی آپ ہی جو گیانی ایسا ڈرھ رکھتے ہین وہ جوگی جرا مرن کے دُکھون سے جدا ہو کر سدا ہی پرسن چت رہتے ہین اور برہم بھاو کو پراپت ہوتے ہین وہ جوگی اس شریر کو تیاگ کر دیو بھاو کو پاتے ہین جس طرح جوگی اس برہم اور شریر مین بیدانت اُپدیش سنکر جوگ پاتا ہی اُسکو برنن کرتے ہین۔ اس شریر کے اندر چت کو نیت (قایم) کر کے چکر استھان پر پورن برہم کو دھیان کرے شریر سے باہر چت کو نہ لگاوے اسی کا نام جوگ ہی جب چت چکر استھان پر نیت ہو جاوے تو برہم کے سواے پھر کچھ نہین ہی یہ ابھیاس منشون سے رہت بن مین جہان کسی کا شبد سُنائی نہ دیوے وہان پراپت ہوتا ہی۔ اب جوگ کے سادھن برنن کرتے ہین پرتھم شُدھ اہار کرے اسکے بغیر چت کی شُدھی نہین ہوتی ہی چت کی شُدھی سے سمرن اور سمرن سے سندیہون کے اعتراض اور شک کی نبرتی (رفع ہونا) ہوتی ہی دوسرے تالو ادھار اور جبھیا دھارن ہوگی جوگ ہی ایشور کا بچن ہی کہ منہ مین جو اونچا گرت (اونچائی) ہی اُس مین اُلٹی جبھیا کو بچار پورباب سنجگت کرے وہ کھیچری مُدرا

کہلاتی ہی اور میتری جی کا بچن ہی کہ کپال کے سوراخ مین اُلٹی جھبا کو لگاوے اور دونون بھر کٹیون کے مدھ مین اپنی درشٹ تریت کرے اسکو کھیچری مدرا کہتے ہین جھبا کے جڑ کے نیچے کا جو حصہ ہی اُسکو تھوا کہتے ہین اُس سے نیچے کنٹھ اور تالو ہی ان دونون سے نیچے کنٹھ کوپ ہی اُسکے نیچے لیشپ ہی اسکو بھی دھیان کرے ہان دھارنا جوگ مین نشچے کراتی ہی اور کنٹھ کوپ پر دھارنا ہونے سے بھوک پیاس دور ہو جاتی ہی ہردے آسرے استھان برہم کو اور ہردے بندھن روپ اُن رگون (ناڑیون) کو جو ایک سو ایک ناڑی ہین اور جو اوپر کے لوکون کے جانے کے مارگ ہین دھیان کرے ہے مدھوسودن (سری کرشن جی) میرے اسطرح بچنون کو سنکر اُس شِشّ روپ برہمن نے پھر اس کٹھن مارگ کو پوچھا کہ یہ کھانے کی چیزین اودر مین کیونکر پکتی ہین کیونکر ردھر (خون) روپ ہو جاتا ہی اور اسیطرح منّا مانس آدک بنتا ہی اور کیونکر یہ شریر استری کے اودر مین بردھی پاتا ہی مل موتر کیونکر جُدا جُدا ہو جاتا ہی سوانس کیونکر آتا جاتا ہی یہ آتما شریر مین کس جگہ رہتا ہی اسکا اوتر ہی بھگوان آپ دینے کے جوگ ہین جب یہ پرسن برہمن نے مجھ سے پوچھا تو ہے لکشمی پت سری کرشن جی مین نے شاستر کے انوسار اُس سے یہ کہا کہ جسطرح گھر کا مالک اپنے دھن اگار مین برتنون کو رکھکر پھر اپنے بھانڈون کو پہچان لیتا ہی اسی طرح جوگی اچپل اندریون کے دوار اس کو شریر مین روک کر وہان آتما کو تلاش کرتا ہی جو جوگ ابھیاس اور چارون طرف سے موہ آدک کو تیاگ کر تھوڑے سمے مین برہم کو اپنے آپ مین پا لیتا ہی یہ برہم نیترون سے نہین دکھائی دیتا ہی کسی اندری سے جانا نہین جاتا ہی کیول چت روپی دیپک سے یہ سرسیشٹھ آتما دیکھنے مین آتا ہی وہ نراکار ہو کر بھی چارون طرف ہاتھ پانؤن منھ سر نیتر رکھنے والا ہی یہ جیو شریر مین چت کو روک کر برہم کو دھیان کرتا ہی اور دیکھ لیتا ہی پھر اہم برہما سمے نام مہا باک مین موکش پاتا ہی - ہے برہمن اب مجھ کو تم بدا کر دو کہ مین نے تمھارے پرسن کا اوتر دیدیا یہ کہکر ہے سری کرشن جی وہ برہمن بدا ہو کر چلا گیا - سری کرشن جی نے کہا کہ ہے ارجن وہ برہمن موکش دھرم مین تت پر یہہ بچن کہکر اُسی استھان مین گپت ہو گیا ہے راجا ارجن ، تم نے اس برتانت کو اچھی طرح سُنا جب سنگرام آرنبھ ہوا چاہتا تھا تب بھی تم نے اسی گیان کو پوچھا تھا - ہے شوربیر ارجن کوئی منش سر دھا سے ہین اس گیان کو یاد نہین رکھ سکتا ہی مین نے تم کو ادھکاری جان کر پھر یہ گیان برنن کر دیا ہے - ہے ارجن جگ آدک کرم کرنے والون سے دیو لوک پورن ہو رہا ہی - ہے متر جو منش برہم کو پہچاننے والے ہین وہ منش سنسار مین بہت تھوڑے ہین اس گیان کو سنکر پاپ جونی والے بھی دھرم مین نیت ہو کر موکش کو پاتے ہین سب مین اُتم من ہی اسکو بس کرنے سے برہم کی پراپتی ہوتی ہی جو منش جوگ مین سدھی چاہے تو چھ مہینے مین سدھی پراپت ہو سکتی ہی -

اتی سری ام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب چھٹا ادھیاے سدھ اور کاشپ گوتری برہمن کا سمباد برہمن گیتا کا دوسرا ادھیاے -

# ساتوان ادھیاے

## برہمن گیتا تیسرا ادھیاے

باسدیوجی نے کہا کہ ہے راجا (ارجن) اب مین اوپر لکھے ہوے پرشنون کا اوتر کہتا ہون کہ مین لبسوا نرروپ

ہوکر پران اپان کو ساتھ لیکر چار پرکار کے بھوجن کو پچاتا ہون اس مین ایک پرانا اتہاس کہتا ہون جسمین استری اور پرش کا پرسن اوتر (سوال و جواب) ہی کسی برہمنی نے گیان دان اپنے پرش کو ایکانت مین پاکر پوچھا کہ تم نے اگن ہوتر آدک برہمن کرم تیاگ کر دیا دھرم کو چھوڑ دیا ہی مین تمھاری داسی ہوئی ہون مین نے سُنا ہی کہ استری اپنے پرش کے کرم انوسار لوک پاتی ہی تو میری کیا گت ہوگی یہ سوچ مجھ کو ہر وقت رہا کرتا ہی برہمن نے ہنسکر کہا کہ ہے سوبھگی مین تمھارے بچن کی نندا نہین کرتا ہون جو یہ ست کرم پرتکش درشٹ کے آگے موجود برت آدک برتمان ہین اُسکو کرم کرنے والے لوگ کرم اور اکرم نشچے کرتے ہین گیان سے رہت منش کرم کے دوارا (وسیلہ) موہ کو پراپت ہوکر بپریت کرم کرنے لگتے ہین سنسار مین ایک گھڑی بھی کرم کیے بنا سنیاس پراپت نہین ہوتا مین دونون بھرکٹی کے مدھ مین چت کو اور باتون سے ہٹا کر نیت کر کے ایکیت استھان کو دیکھا جہان وہ ادویت برہم نواس کرتا ہی اِڑا پنگلا نام ڈونا ڑی ہین بدھی کو پریرنا کرنے والا بایو جیون کو دھارن کرتا ہوا جس استھان پر چیشٹا کرتا ہی برہما دک دیوتا جس استھان پر اناشی برہم کی اوپاشنا کرتے ہین وہ اناشی برہم ناک سے سونگھا نہین جاتا نہ جھبا سے اُسکا کچھ سواد لیا جاتا ہی کسی اندری سے گرہن نہین ہوتا کیول من سے جانا جاتا ہی بدھی سے پرے ہی روپ سے رہت لکشنون سے پرتھک پران اپان سمان بیان اودان یہ پانچون بایو جس سے پرگٹ ہوکر اُسی مین لے ہوتے ہین اُسکا حال سُنو کہ سمان بایو نابھی منڈل مین اور بیان سارے شریر مین بیاپت پران اور اپان دونون سمان اور بیان کے مدھ مین چیشٹا کرنے والی ہین دونون بھرکٹیون مین اپان اور پران کے رُک جانے پر سمان اور بیان بھی رُک جاتی ہی پرنت سب جوڑون مین موجود اودان بایو پران اور اپان کے مدھ مین بیاپت رہتی ہی اسی کارن یہ پران اور اپان سونے والے منش کو تیاگ نہین کرتے۔ پرانون کے چلائمان ہونے کو اودان کہتے ہین یعنی جیو آتما اُپادھی روپ سب پرانون سمیت پران ایک ہی اودان مین موجود ہی اسی سبب سے برہم بادی لوگ تپ کے بچارنے کو مجھ مین ہی نشچے کرتے ہین مجھ شبد سے مراد بیسوانر نام اگنی کو سمجھو۔ نابھی منڈل مین بیسوانر نام اگن سات روپ سے کر ڑا کرتا ہے گھران جبھا۔ چکشو۔ تک۔ سروتر۔ پانچ اندریان اور من۔ بدھ اُس بیسوانر اگن کی جیبھ ہی اور شبد روپ رس گندھ بیسوانر اگن کی سمدھ ہی اور وہی شبد روپ آدک ساتون رتج ہوتے ہین گھران اندری آدک ابھمانی دیوتا روپ سات اگنیون مین گندھ آدک ساتون ہشیون کو ہومنے والے پرش ابھمانی ہوتے ہین اور گیانی اُن ابھمانون سے الگ ہوکر برہم سے اُتپن ہونے والی اگنیون مین چیشٹا کرتے ہین۔ پرتھی آکاش۔ جل۔ اگنی۔ بایو۔ من۔ بدھ۔ یہ ساتون پرتکش استھان روپ چیتن کہے جاتے ہین ہرب روپ سب بشئی گندھ آدک گیان رکھنے والی برتی مین پرویش کرتے ہین یعنی شپن اوستھا مین روپ آدک باسنا روپ سے نیت ہوتے ہین وہ جاگرت اوستھا مین پھر پرگٹ ہوگئے ہین وہ سب سرشٹی کے سوامی سب کے اوگمن کے آسرے روپ مین لیے ہوتے ہین اسی سے گندھ اُتپن ہوتا ہی اُسی سے رس روپ اسپرس اور شبد پرگٹ ہوتا ہی اسی سے سنشی کا بھرا ہوا چت بھی اُتپن ہوتا ہی اُسی سے نشچے کرنے والی بدھی اُتپن ہوتی ہی۔ یہ اُتپتی سات پرکار کی جانو اسی مارگ سے پراچین رشیون نے گھران آدک اندریون کا روپ بید کے

وسیلہ سے جانا اور یہ سب سرشٹی برہم درشٹی سے پرگٹ ہوتی ہی۔

اِی سری رام کرت مہا بھارتے اسومیدہ پرب ساتوان ادھیاے اور برہمن گیتا کا تیسرا ادھیاے۔

# آٹھوان ادھیاے

## برہمن گیتا چوتھا ادھیاے

سری کرشن جی نے ارجن سے کہا کہ ہے مہا باہو اُس برہمن نے اپنی استری سے پھر یہ کہا کہ آنکھ۔ کان۔ اسپرش یعنی تک جیبھ۔ ناک۔ دونون ہاتھ اور چرن لنگ وگدا یہ دسون اندریان دس ہوتا ہین شبد سپرس روپ رس گندھ بچن کرم گت بیرج موتر لیسٹا تیاگ کنا یہ دس ہب ہین دشا۔ بایو۔ سورج۔ چندرمان۔ پرتھی۔ اگن۔ لشنو۔ رودر۔ پرجاپت۔ متر یہ دس اگن ہین اور دسون اندریان ہوتا ہین اور دس ہب سے ہین لشے نام سمدھ ان اگنیون مین ہومی جاتی ہین جیت روپی سروا اور اگن دکشنا روپ دھن ان کو ہون کرنے کے پیچھے تیاگ کرتے ہین اسی طرح اندریون کو بھی اُن کے لشیون سمیت آتما مین لے کر کے من کی اُتپت کے کارن روپ پاپ پن کو بھی تیاگ کر کے اُسکے پیچھے جو باقی رہتا ہی اُسکو برنن کرتے ہین کہ وہ گیان سروپ ہی جو کہ اسنگ اور انت والا ہی اور گیان سے پرتھک ہی۔ یہ چیت آدک سب سمان ہی جو جگت نام سے پرسدھ ہوا یہ ہی گیان ہی سب جاننے کے جوگ جیت ہی ہی اُسکا پرکاشک گیان کیول ساکشی ہی کیونکہ بیرج سے پیدا ہونیوالے ستھول شریر کا ابھمانی جیو آتما شوکشم شریرون کا بھی ابھمانی ہوتا ہی ابھمان جدا نہین ہی شریر کا ابھمانی جیو آتما ہی اُس مالک مکان کا نو اُس استھان یعنی آرامگاہ ہردا ہی اُس ہردے سے دوسرا من پرگٹ ہوتا ہی اور وہ من ہی مکھ (مقدم) ہی جس مین یہ ارتھات اگنی جل ان ڈالا جاتا ہی اُس سے بید پرگٹ ہوا اُسکے پیچھے چیت اُتپن ہوا اسی سبب سے چیت روپ سوترا آتما بید کے بچنون کو بچارتا ہی تب پران بایو جو پیلی اور نیل آدک برن سے پرگٹ ہوتی وہ چیت کو پراکاش کرتا آگے پیچھے ہوتا ہی ارتھات من کے رکھنے سے پران اور پھر من بھی رک جاتا ہی برہمنی نے کہا کہ پہلے بچن پرگھٹ ہوا پھر من کس کارن اُتپن ہوا کس پران سے پران من کے آسرے ہی اور سوشپت اوستھا مین پران لشیون کو کیون پراپت نہین ہوتا ہی برہمن نے کہا کہ سوشپت اوستھا مین اپان پران کا سوامی ہو کر اُسکو اپنے آدھین کر لیتا ہی اسی سے چیت کے لے ہونے پر آپ لے نہین ہوتا پرنت اپان کو اپنے آدھن کر کے سمادھی اوستھا مین من کے لے ہونے پر آپ ہی لے ہو جاتا ہی اُوس پران نام گتی کو من کی گتی کہتے ہین تم جس من کے کارن روپ بچن کو مجھ سے پوچھتی ہو اُسکا حال سنو یہان ایک اتہاس مجھے یاد آیا وہ کہتا ہون من اور بانی دونون نے جیو آتما سے پوچھا کہ ہم دونون مین کون بڑا ہی جیو آتما نے کہا کہ من سرلیسٹھ ہی بانی ارتھات سرستی نے کہا کہ مین تیرے کام دُھگ (مددگار) اور (پشیکار) ہون تب من روپ برہمن نے کہا کہ استھاور اور جنگم اور اندریون سے پرے سرگادک ان دونون کو میرا من جانو سب سرشٹی میرے سنمکھ ہی منتر جنتر سرگادک کا جاننے والا من جنگم نام کہا جاتا ہی اسلیے بچن بھی سرلیشٹھ ہی جس کارن سے سرستی تم اپنے آپکو

سریشٹھ جانتی ہو وہ یہ کارن ہی دیوی سرستی پران اپان کی مدھ مین جو من کی مکھ برتی ہین سدا موجود رہتی ہی بنا پرانون کے چلا ئمان بھی اپنے پرگٹ ہونے سے اسمرتھ ہی سرستی برہماجی کے پاس آئی اور کہا کہ آپ پرسن ہون اسکے پیچھے پران بانی کی مدد کے لیے پرگٹ ہوا اس کارن سے بچن پران کو کھینچکر بارتالاپ نہین کر سکا برہمن نے کہا کہ بانی دو نام سے کہی جاتی ہی پہلے گھوکھنی ارتھات شبدا مان دوسرے اگھوکھا ارتھات شبد رہت ان دونون کے مدھ مین گھوکھنی سے اگھوکھا سریشٹھ ہی کیونکہ گھوکھنی پرانون کی بردھی چاہتی ہی اور ہنس منتر روپ اگھوکھا سب دشاؤن مین برتمان ہی اس کارن وہ سریشٹھ ہی اُپنشد بچن روپ گاے منورتھون کی دینے والی ہی اور یہ برشبھ بادنی موکش کو پراپت کرتی ہی ارتھات بچن روپ گاے کے چار تھن ہین - سواہاکار - سودھاکار - نہت کار یا ہنت کار - کھبٹ کار - برہمن نے کہا کہ جو بچن شریر مین پران سے پرگٹ ہوتے ہین وہ پران اپان آدک مین پرگٹ ہوتے ہین اسلیے دونون بانی اور من سریشٹھ رہے

آتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب آٹھوان ادھیاے اور برہمن گیتا کا چوتھا ادھیاے -

## نوان ادھیاے

### برہمن گیتا پانچوان ادھیاے

برہمن نے کہا کہ من اور اندریون کا اتھاس مجھے یاد آیا ہی - ہے سندر بچن بولنے والی برہمنی وہ تمھین سناتا ہون من نے کہا کہ میرے بنا پران اندری نہین سونگھتی ہی جیبھ رس کو نہین پا سکتی نیتر روپ کو نہین دیکھ سکتے تمک اسپرس نہین کر سکتے اور کان بھی نہین سن سکتے مین سب مین سریشٹھ ہون - اندریون نے کہا کہ من نے جو کچھ کہا ست ہی پرنت ہمارے بغیر کسی بشے بھوگ کو آپ نہین بھوگ سکتے ہو اور ہمارے لے ہو جانے پر آپ گھران اندری سے روپ کو نیتر سے رس کو پراپت کرو کان سے گندھ کو جیبھ سے اسپرس اور تچا سے شبد کو (خلاصہ یہ کہ ایک کو دوسرے سے مناسبت نہین) باوان لوگ مرجاد نیم سے رہت ہین نربل لوگ نیم مین بندھے ہوے ہین جو کھٹا بھوجن کھانیکے لایق نہین ہی بدھمان پرش اسکو انگی کار نہین کرتے ہین ہے منوہر روپ والی اسطرح آپسمین بارتالاپ ہو کر یہ بات سدھ ہوئی کہ دونون من اور اندری جب آپسمین پریت کرتے ہین تب ہی ایک دوسرے کی مدد سے پدارتھون کو بھوگ سکتے ہین یہانتک ادھار شدھی کے سنبندھ رکھنے والے پرشنوتر کہے جاتے ہین - سوال و جواب

آتی سریرام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب نوان ادھیاے اور برہمن گیتا کا پانچوان ادھیاے -

## دسوان ادھیاے

### برہمن گیتا چھٹا ادھیاے

برہمن نے کہا کہ ہے سئو بھاگنی پران اپان بیان آدک بایون کی یہہ بارتالاپ ہوئی کہ کون سریشٹھ

تم ہے اور ایک نے دوسرے سے اپنے آپ کو اُپدیش کہا کہ میرے ہی کارن شریر کی استھتی ہے تب برجاپت برھماجی نے اُن سب پران اپان بیان آدک سے کہا کہ تم سب اپنے اپنے استھان قابل پر سرشٹ ہو اور سب ہی آپس مین سبنبدھ رکھنے والے دھرم روپ ہو پرنتو تم سب مین پران جیشٹا کہنے والا مکھ گن والا ہوتا ہی اسطرح میرا ایک آتما بہت روپ سے بھوگنے والا بھوگون کو پراپت کرتا ہی تم سب آپس مین پریت مان ہو کر سمبھاد رکھو اور آنند سے اپنے اپنے استھان کو جاؤ اور پھر ناردجی اور دیوست رشی کا جو پرسپر بارتالاپ ہوا وہ مین تم کو سناتا ہون ناردجی نے کہا جس آنند روپ برہم سے سب جیودھاری اُتپن ہوتے ہین اُسکے آنند کا بھاگ سنکلپ کے دوارا جیو روپ سے پرگٹ ہوتا ہی اور وید منتر روپ شبد سے بھی بہت تتوؤن کی اُتپت جو کہ پرلے کے اگن مین بھسم ہو گئے تھے وہ اس طرح پیدا ہوتی ہی جسطرح تکشک ناگ سے کاٹا ہوا بڑکا برکش کشپ کے منتر سے پھر سجیو اور ہرا ہو گیا تھا اور رس روپ بشے باسنا سے بھی اُتپت ہوتی ہی شکر (نطفہ) ارتھات وِرشٹی سے گیت پرار بدھ اور سیرونت (خون) راگ دویش آدک ان دونون کے ملنے سے پہلے تو لنگ شریر پران اُتپت کرنے کو کرم کرتا ہی اُسی پرکار پران سے جنم آدک کے دوارا بپریت دشاؤن سے سنجگت باسنا روپ کرم سے اُتپن شریر مین اپان اُتپن ہوتا ہی پھر اُس جنم مین پراپت ہونے والے پرار بدھ اور باسنا سے ادوان ارتھات برہم کا روپ جسکا نام آرویت ہی اُتپن ہوتا ہی کیونکہ وہ آنند روپ کارن روپ برہم کارج کے مدھ مین آنند کو پرگٹ کرکے نیت ہوتا ہی اچھا سے اگیان اور جوگن بھی اُتپن ہوتا ہی پرارُبدھ اور راگ دویش سمان بیان اور سے ارتھات سمبندھ وان ہدوت اور سروترا اندری سے اُتپن ہوتا ہی پران اپان یعنی اچھا اور پریت ان دونون کا جوڑا ہی جیو آتما کی آپادھی پران اپان ہی یہ اوپر کو جاتے ہین اور بیاں سمان ارتھات دیکھا ہوا اور سنا ہوا یہ دونون دوند یعنی جوڑا کہلاتے ہین یہ دونون برہم کی پراپتی نہین کرانے دیتے ہین۔ اگن ارتھات پرماتما ہی سب دیوتا روپ ہی یہ وید کی اگیا ہی برہم گیانیون کا پرم گیان بید سے اُتپن ہوتا ہی جیو برہم کو ایک کرنے والا جوگ ہی وہ جانا جاتا ہی برہم شانتی روپ ہی اس شدھ برہم کے آنند روپ کو برہم گیانیون نے جانا ہی۔

اتی سریرام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب دسوان ادھیاے اور برہمن گیتا کا چھٹا ادھیاے۔

# گیارھوان ادھیاے

## برہمن گیتا ساتوان ادھیاے

اسطرح اچھا اُپدیش کرنے ہوے ادویت برہم کا برہمن نے کہا کہ اب مین چاتر ہوتر بدھان نام اتہاس کو کہتا ہون جسمین نئی طرح سے برہم کو جتلایا گیا ہی اُس مین گیات اور الببات ارتھات جاننے اور نہ جاننے کی ریت انوستھان بدھی کی انوسار اُپدیش کیا جاتا ہی کلیانی اُس گپت رہس کو سنو۔ کارن۔ کرم کرتا۔ موکش یہ چارون ہوتا ہین انھین سے یہ سب جگت بیاپت ارتھات پرکش ظہور پذیر ہی گھرن ارتھات

ناک آدک اندریون کے جو ہتو ہین اُنکے سب سادھنون کو کہونگا۔
کہ ہے سندر روپ والی برہمنی جیبھ آنکھ آدک ساتون اندری جو ہین نے بتائین اندیا روپ ہین ارتھات
جیسے رسّی مین سرپ کی بھرانتی ہوتی ہے اسی طرح دیکھنے مین درشٹ آتا ہے گندھ رس روپ شبد اسپرش
ماننا جاننا یہ ساتون کرم سے اُتپن ہوتے ہین ارتھات ستھول کرم جنکے پھل ہین سونگھنے والا کھانے والا
دیکھنے والا کہنے والا ماننے اور جاننے والا یہ سب کرتا پنے کے کارن ہین یعنی کرنے والا کھانے پینے والا ہی
ہوتا ہے یہ سب لیشے رکھنے والے اچھے بُرے گنون کو بھوگتے ہین اور ہو گنش کے کارن ہین ان ساتون کا ابھمان
تیاگنا موکش داتا ہے اور یہ جاننا کہ مین اِنکے گنون سے جُدا ہون یہ بھی برہم گیانیون کا گیان ہے کیونکہ ان
ساتون کا استھان مُدھی کے انوسار ابدیا ہی ہے وہی دیوتا روپ ہے کو سدیو بھوگتے ہین آتما نہین بھوگتا
ہے اگیانی ان ساتون لشیون کے بھوگنے کا ابھمان کرتا ہے صرف اپنے ہی لیے بھوجن بنواتا ہے اور ممتا سے
پھر ناش ہو جاتا ہے جو بستو کھانے جوگ نہین اور مدرا آدک پان کرنا یہ اسکو ناش کرتے ہین وہ اکیلا بھوجن
کرتا ہوا ان کو ناش کرتا ہے اور انّ اسکو مارتا ہے جو برہم گیانی ان سب پر وِیج روپ انّ کو اپنے مین لے کرتا
ایشور ہوتا پھر اُسکو اُتپن کرتا ہے اس بھوجن سے کچھ تھوڑا سا بھی پاپ نہین اُتپن ہوتا اب ان شبد کے
ارتھ سنو جو من سے جانا جاتا ہے بانی سے کہا جاتا ہے کان سے سنا اور نیتر سے دیکھا اور تچا سے سپرش
اور ناک سے سونگھا جاتا ہے یہ سب ہون کے جوگ پدارتھ ہین جب من سمیت سب اندریون کو آدھین
کر لیوے ہوم کا ادھشٹان میرا برہم روپ اگنی جیو آتما کے اندر نواس کرتا ہے میرا جوگ روپ جگ جاری ہوا
جس مین گیان ہی گن ہے اور اُس گن سے گیان جگ پرگٹ ہے پران استوتر ہے اپان شستر ہے اور سرب تیاگ
دکشنا ہے اہنکار من بدھ یہ تینون برہم روپ ہوتا اُدھریہ اُگاتا اُپدیش کرنے والا کا جو ست بچن ہے وہ شستر
اور کیول موکش اُس کی دکشنا ہے پہلے سمین من بیدا تھوا آتما روپ نارائن کو جاننے والے پُرشون نے
نارائن کی پراپتی کے ارتھ جو اندریون کو آدھین کیا وہ اُن رچاون کو برنن کرتے ہین وہان اتمالابھ سے گیانی
شام بید کی رچاون کو پرست ہو کر گاتے ہین اُن رچاون مین اُپاکھی ہے سب کی آتما نارائن کو سمجھو نارائن سرب
کو برنن کرتے ہوے برہمن نے کہا کہ جو ہردے مین نواس کرنے والا وہ انترجامی پردھان سوامی ہے اُسکے سواے اور
کوئی دوسرا نہین ہے مین اُسی کی کرپا سے یہ باتین کہہ رہا ہون جسطرح نچائی (نشیب) مین پانی چھوڑا جاتا ہے
اُسی طرح اُس کی پریرنا سے سب کرم کرتا ہون جو اگیا دیتا ہے وہی کرم کرتا ہون وہی میرا گرو ہے جو میرے
ہردے مین بول رہا ہے بھائی برادر روپ ایشور سے اگیا پانے والے سات رشی سُرگ مین پرکاش کرتے ہین
ایک ہی سروتا (سننے والا) دوسرا کوئی نہین جو ہردے مین شاسن کرتا ہے اندر نے اُس گرو کے پاس نواس کر کے
امرپدی کو پایا ہے وہی شستر کرنے والا ہے جو ہردے مین نواس کرتا ہے اُسی کی کرپا سے کہتا ہون مارگ
دکھانے والے ایک گرو کے ہونے پر شسیون مین جو بیریت تا ہو گئی اُس کو سنو برہمن نے کہا کہ ایک سمے
برہما جی کے پاس دیوتا گندھرب سرپ رشی منی سدھ گئے اور برہما جی سے پوچھا کہ ہے پرجاپت
جس مین ہمارا کلیان ہو وہ ہم کو اُپدیش کیجیے برہما جی نے اُس کے اوتر مین اوم ایک اکشر کہا اُنھون نے

جو برہماجی کے پاس بیٹھے ہوے تھے اُس اکشر کو سُنکر بہت سے مارگون کو پراپت کیا پہلے تو سرپون نے اپنی اچھا اور سبھاؤ کے انوسار یہ سمجھا کہ برہماجی نے اوم اکشر کے اوچارن کرنے مین پہلے منھ کھولا اور پھر بند کرلیا اُنھون نے اُس سے کاٹنے کا اُپدیش پایا کہ پہلے سے ہی اُنکا چت چاہتا تھا اور اسی طرح اپنے سوبھاو کے انوسار اسرون نے چھل اور دنبھ کرنے کا اُپدیش پراپت کیا اور رشیون نے دم ارتھات اندریون کے روکنے کا اُپدیش پایا اسی طرح سبھون نے اپنے اپنے سُبھاو کے انوسار اُس ایک اکشر کے بہت طرح سے ارتھ لگا کر اُپدیش لیا۔ ہے سندر نیتر والی برہمنی سب گیانون کا گیان برہم کو پہچاننا ہی اور اُسی کو اپنے ہردے سے بچار کرنا ہی اندریون کے جیتنے سے برہم چاری ہوتا ہی ہون کی لکڑی بھی برہم ہی اگنی بھی برہم ہی جل بھی برہم ہی اور گرو بھی برہم ہی گیانیون نے اس سوکشم گیان کو برہم چرج جانا ہی برہمن نے کہا کہ سنسار مارگ مین شنکلپ ہی ڈانس اور مچھر مین سکھ دکھ گرمی اور سردی دھوپ اپرادھ بھول اندھکار (تاریکی) لوبھ اور روگ سانپ بچھو مین نے اُس مہابن کے اندر پرویش کیا ہی برہمنی نے پوچھا کہ وہ مہابن کہان ہے اُس مین ندی اور برکش پربت کون سے ہین برہمن نے کہا کہ وہی برہم ہی اُس کے سواے کوئی دوسرا سُکھ نہین ہی اُس بن پر پرویش کرنے سے کوئی بھے نہین اُس بن مین رات روپ سات برکش مین مہتو اہنکار اور پنچ تن ماترا ہین اُنہین جگ آدک سات پھل ہین اُنکے اُتپت کارن سات استھر جگ کریا آدک ہین اور سات آشرم کرتا کرم آدک ہین اور سات سمادھی یہ ساتون بن روپ ہین اُس بن مین من برکش پنچ رنگ دار درب شبد آدک پانچون بشے پھول اُس مین اُتپن پراپتی آدک پھلون کو اُتپن کرتے ہین اُس بن کو قایم کرتے ہین وہان آنکھ وغیرہ درخت سفید اور پیلا رنگ سے شوبھایمان سکھ دُکھ کے بھاگ سے دورنگ کے پھول اور پھل پیدا کرتے ہین یعنی اُس بن کو رونق دیتے ہین اور جگ آدک کرم برکش سوگندھت رنگ دار شُرگ آدک پھول پھلون کو پیدا کرکے رونق دیتے ہین دھیان آدک سگندھی کیول سکھ روپ پھول پھلون کو اُتپن کرتے ہین پھر جنم مرن نہین ہوتا ہی وہان مہرشی یعنی اندریون کے ادھشٹاتا دیوتا اتتھ نام بوجن کو انگی کار کرتے ہین وہان دوسرا بن پیدا ہوتا ہی جو برکش شانتی نام چھایا سے سنجکت موکش نام پھل شاستر اور گرو سے اُپدیش پایا سو آبھر رکھنے والا ہی اور سورج آتما ہے اُس برکش کو پاکر پھر من کو کسی طرح کا بھے نہین رہتا ہے اب جیون مکت دشا کا برنن کرتے ہین وہان سات استری نواس کرتی ہین جو سُنکلپ سے پیدا ہوتی ہین اور گیانی کو اپنے آدھین نکرنے سے لجایمان ہوتی ہین جیتن جوتی روپ ہین اور سرشٹی کے نت بشے سے پیدا ہونے والی سب سگندھیون کو بھوگتی ہین وہان سچ اور جھوٹ کا فرق ہی وہی گیانی اور اگیانی کا فرق کہا ہی وہ اودش جگ کرنے والے ہین وہان پلھٹ آدک اندری روپ سات رشی لے ہوتے ہین اور پھر پرگٹ یعنی ظاہر ہو جاتے ہین جش۔ تیج۔ الیسوریہ۔ بجے۔ سدھی۔ کانتی گیان یہ ساتون نکشتر گیناام سورج کے ساتھی اور اگیا کاری ہین وہان پربت ندی اور برکش برہم سے پرگٹ ہونے والے جل کے بہانے والی ندیان سوکشم روپ موجود ہین جن مین جوگ جگ کا بستار ہے اوس مارگ سے وہ جوگی برہماجی کے پاس جاتے ہین وہ جوگی اتما مین اپنی آتما کو پرویش کرکے برہم کی اوپاسنا کرتے ہین برہم گیانی باہر کی اندریون کو جیتنے ہی کی پرسنسا کرتے ہین

کیونکہ کامنا نہونے سے ایشور یہ مان ہوتے ہین برہم گیانیون نے اس پوترین کو جانا ہو اور شاستر کو جان کر برہم روپ کشیتر گیہ کے دوارا یعنی ذریعہ سے سم دم آدک کرمون کو وہ کرتے ہین - برہمن نے کہا کہ مین نے سب اندریون کو تیاگ دیا ہو رشیون نے ہنسا کو تیاگنا یہ پرم دھرم برنن کیا ہو ایک سنیاسی اور اُدھریہ برہمن کا پرشنوتر تمھین سناتا ہون کہ جگ استھان مین بل پشو بکرے کو کھڑا دیکھکر سنیاسی نے اُس اُدھریہ برہمن سے کہا کہ یہ ہنتیا ہو کہ پشو کو بلیدان کے نمت تم مارتے ہو برہمن نے کہا کہ شُرتی مین لکھا ہو - کہ جو پشو بدھ کے انوسار جگ مین دیوتاؤن کی بھینٹ کیا جاوے وہ سُرگ کو جاتا ہو اُسکے شریر مین جو بھاگ پرتھی کا ہو وہ پرتھی مین اور جل کا بھاگ جل مین اور چکشو اندری سورج مین اور سہروتر دشاؤن مین اور پران آکاش مین لے ہو جاتے ہین کسی پرکار سے مین دوش کا بھاگی نہین ہوتا ہون سنیاسی نے کہا کہ پران کے نکالنے سے ہی ہنتیا گنی جاتی ہو اور جو یہ سمجھو کہ بکرے کو سُرگ مین پہونچاتا ہی اُسکا کلیان ہوتا ہو تو آپ کا کیا پریوجن ہو اس بکرے کے بھائی بندھو ماتا پتا سے کہو کہ وہ اسکے کلیان کے نمت اُسکو بل مین چڑھاوین پھر دیکھو وہ کیا جواب دیتے ہین - میری سمجھ مین تمھارا پریوجن یہ ہو کہ جب بکرے کے شریر کے سب تتو پرتھی آکاش بایو مین مل گئے اور اُسکا شریر باقی رہ گیا وہ تم غرض سے کھاؤ مین کبھی تمھارے کرم کو ہنسا سے رہت نہین بچارتا ہون ہے برہمن کرم وہی جس مین کسی جیو ماتر کو دکھ اور کلیش نہووے جیوون کی رکشا سدیو سے رشیون نے برنن کی ہو یہ پرتکش ہنسا کرم کرنے جوگ نہین ہو اُدھریہ برہمن نے بہت سا بچار کر کہا کہ ہے سنیاسی تمنے جو کچھ کہا وہ ست ہی اور میری سمجھ مین آگیا اب مین ہنسا کرم نہین کرون گا اور پھر اُس برہمن نے وید کے انوسار اپنے جگ کو پورن کیا بکرے کا بل دان نہین کیا -

اتی سری رام کرت مہا بھارتے اسومیدہ پرب گیارھوان ادھیاے برہمن گیتا کا ساتوان ادھیاے -

# بارھوان ادھیاے

## برہمن گیتا سہسر باہو اور پرسرام جی کا جدھ آٹھوان ادھیاے

برہمن نے کہا کہ ہے سوکھی اندریون کا جیتنا بڑی شور بیرتا کا کام ہو یہان ایک اتہاس راجا سہسر باہو جسکا نام کارت بیرج تھا اور سمدر کا مین تم کو سناتا ہون راجا کارت بیرج سہسر بھجا دھاری بڑا راجا ہوا اُسنے اپنے پراکرم سے ساری پرتھی جیت کر سوتنتر راج کیا ایک سمے وہ راجا سمدر کے کنارے جا کر اپنے دھنش بان سے سمدر پر تیر برسانے لگا سمدر نے راجا سے پرارتھنا کی کہ آپ کے تیرون سے بہت سے جیو جو سمدر مین نواس کرتے ہین بیاکل ہوگئے آپ کرپا کرین راجہ نے کہا کہ مجھ کو کوئی ایسا پُرش بتا جس سے مین جدھ کرون سمدر نے کہا کہ جمدگن رشی کے پتر پرسرام جی سے جدھ کرو وہ فلان بن مین تپ کرتے ہین راجہ کارت بیرج جمدگن کے استھان مین بھائیون سمیت آیا اور وہان پرسرام جی کو اُسنے نہین دیکھا اُن کے استھان مین دکھدائی کرم کرنے لگا جس سے پرسرام جی اور اُنکے ماتا پتا بھائیون کو کلیش اُتپن ہوا جب پرسرام جی اپنے

آسرم مین آئے تو اُنھون نے راجہ کی سینا کو اپنے پراکرم سے مارنا آرنبھ کیا اور اپنے پرسہ سے راجہ کی سہسر بھجا کو کاٹ ڈالا راجہ کے ساتھ جو کشتری جُدّھ کرنے کو گئے تھے اُن کو بھی مار ڈالا تب پرسرام جی کے بھئے سے کشتری لوگ بچے ہوے جہان تہان پہاڑون مین جاکر چھپ گئے اور شودر کرم کرنے لگے اور اُن کی بدھوا استریون نے برہمنون سے سنتان اُتپن کرائی اُن کو بھی پرسرام جی نے مارا جب اکیس دفعہ کے سنگرام مین بہت سے کشتری مارے گئے تو آکاش بانی جو سب نے سُنی یہ ہوئی کہ ہے رام تم اس کرم کو تیاگ دو اس کرم مین تم نے کونسا گن دیکھا رچیک رشی آدک دادا پردادا پرسرام جی کے پرگٹ ہوکر پرسرام جی کو سمجھانے لگے کہ ہنسا کرم مت کرو تب پرسرام جی نے کہا کہ راجہ کارت بیرج آدک کشتریون نے میرے پتا کو بنا اپرادھ مار ڈالا مین کیونکر اُن کو نہ مارون آپ مجھے کیون منع کرتے مین راجہ کے پاس نہین گیا وہی میرے آشرم مین آیا اور اُسنے میرے پتا کو مار ڈالا اور ماتا اور بھائیون کو بہت کلیش دیا اور پھر مجھ سے سنگرام کیا رشیون نے کہا کہ جیسا کرم راجہ نے کیا ویسا پھل پایا اب جو کشتری بچے ہوے ہین اُن کے مارنے سے کیا پریوجن ہے برہمنون کو کشتریون کی رکشا کرنی اُچت ہے اب کوئی کشتری تمھارا اپمان کرنے والا نہین بچا ارتھات سب مارے گئے اب چھما کرو۔

آتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب بارھوان ادھیاے کارت بیرج سہسر ارباہو اور پرسرام جی کا جدھ برہمن گیتا کا آٹھوان ادھیاے

## تیرھوان ادھیاے

## برہمن گیتا جوگ کی بڑائی نوان ادھیاے

رچیک آدک مہرشی پرسرام جی کے پتیرون نے کہا کہ ہے برہمنون مین سریشٹھ پتو دھن پرسرام ہم الرک راجا کا اتہاس تم کو سناتے ہین اُسکو سنکر پھر جیسی تمھاری اچھا ہو وہ کرنا پہلے وقتون مین الرک راج رشی ایسا دھرماتما ہوا کہ اُسنے ساری پرتھی کو دھنش سے بس کر لیا جب کوئی شترو اُسکے سنمکھ نہین ہوا تو راجہ نے اپنے من مین کہا کہ مین اپنے اندری روپ شترون کو اب بس کرون تو مَن نے کہا کہ یہ بات ناممکن ہے تم کسی دشا مین بھی اندریون کو اپنے تیرون سے بس نہین کر سکتے ہو جو تیر چلاؤگے وہ بان تم کو ہی چھید ینگے الرک نے کہا کہ میرا انتہکرن سمبندھی بل اُتپن ہوا ہے نشچے میرے چت کو بس ہوگی گھران اندری پر اپنے تیکشن بان مارونگا گھران اندری نے کہا کہ ہے الرک مجھ کو تیرے بان نہین جیت سکتے ہین وہ بان تم کو پیڑا دینگے راجہ نے کہا کہ مین جھبا کے سواد ون پر پریت نہ کرکے رسنا اندری کو اپنے تیکشن بانون سے مارونگا رسنا اندری نے بھی وہی اتر دیا اسی طرح چکشو اور تُوچا اور سرون آدک اندریون نے راجہ کو جواب دیا جب راجہ نے دیکھا کہ راج جوگ سے کلیان نہین ہوا تو راجہ نے بہت سا بچار کرکے سروپ ماتر نشٹھا والا یعنے نارائن سروپ کے دھیان مین مصروف ہوکر اندریون کو بس کرکے جوگ دھارن کیا اور جوگ کے بل سے ایک ہی بان مین سب اندریون کو مار کر پرم سدھی کو پراپت کیا اور سمجھ لیا کہ جوگ سے بیشش کوئی سکھ نہین ہے پتیرون نے کہا کہ ہے پتر تم بھی اس اتہاس کے ارتھ کو بچار کر کشتریون کو مت مارو اور تپسیا مین سمت ہوکر کلیان کو پراپت

کروپتروں کا اُپدیش سنکر پرسرام جی نے اُس کرم کو تیاگ دیا اور ایسا تپ کر کے پرم سدھی کو پایا۔
اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب تیرھوان ادھیاے اور راجہ ارکرک سمباد برہمن گیتا کا نوان ادھیاے۔

# چودھوان ادھیاے

## راجہ جنک اور برہمن سمباد برہم بدیا کا برنن دسوان ادھیاے

برہمن نے کہا کہ اے ہردے بندھن نام ہین گن موکش ابھلاشی پرشون کو تیاگنے جوگ ہین اُن کا برنن کرتا ہون کہ ہے سوبھگی سنسار مین منش کے یہ تین شترو بڑے پربل ہین یہ گن برتی بھید (اصلیت) سے تو پرکار کے ہین۔ پہ ہرکھ ارتھات آگے پراپت ہونے والے پریہ بستو مین سکھ یعنی پراپت ہوے پر یہ کا سکھ آنند یہ تینوں ساتک گن ہین۔ لوبھ۔ کرودھ۔ شترو تاپا ایرکھا یہ تینوں راجسی گن ہین پر سرم اتھوا۔ شوک آلکس موہ۔ یہ تینوں تامسی گن ہین دھیرجمان نراش شانت چت اندریوں کا جیتنا منشوں کو اوچت ہو کہ شم دم آدک نام بانوں سے ان سب کو کاٹ کر بجے کرے جیسے کہ راجہ امبریک نے کیا تھا اور شانتی کو پاکر راجہ نے کہا کہ بہت سے دوش نورت کئیے سب شترون کو مارا پرنت بڑا شترو جو من ہی وہ مین نے نہین مارا جو جیو آتما نرلوبھ نہین ہوتا یعنی لوبھ مین آشکت ہو کر سنسار مین بُرے کرم نہین جانتا لوبھ کو مارو کیونکہ لوبھ سے اچھا (خواہش) پیدا ہوتی ہی اُس سے شوک اور طرح طرح کے سوچ اُتپن ہوتے ہین اُن سے راجسی گن اور راجسی سے تامسی گنون کو پراپت کرتا ہی ان گنوں مین بندھا ہوا منش آواگمن کے جال مین پھنسکر جنم مرن کے دکھ بھوگتا ہی اسیلیے لوبھ کو مار کر سوار اجیہ نام پرانند سکھ کو پراپت ہو یہی بڑا راج اس لوک مین ہی یہ اسلوک راجہ امبریک نے بچار کر گایا ہی۔ ہے بھوانی راجہ جنک نے ایک برہمن اپرادھی کو اگیا دی کہ میرے دیش مین تو اس نہ کرے یعنی میرے راج سے چلا جاوے۔ اپرادھی برہمن نے جواب دیا کہ ہے راجن لیشے روپی دیش یا شبد آدک ممتا اور بندھن کے استھان وہان تک برنن کرو جہان تک تمھاری اگیا کے آدھین ہی پھر مین دوسرے راجا کے دیش مین چلا جاؤنگا اور تمھاری آگیا کا پالن کرونگا۔ راجہ جنک نے لمبی لمبی سانس لیکر بہت بچار کیا اُسکو مورچھا سی آگئی پھر چیتن ہو کر راجہ جنک نے یہ اوتر دیا کہ مین باپ دادا کے راج مین دیش کی اگیا ورتی (ملک مین حکمران) ہونے پر سمپورن پرتھی کو کھوجتا پھرا لیشے روپی بندھن مین کرنے والی ممتا کے استھان کو نہین پاسکا تب مین نے متھلا پری مین اُسکی تلاش کری یہان بھی نہین پایا اپنے شریر مین سکھ آدک روپی پرجا (رعیت) مین بچار سے تلاش کی وہان بھی نہین پایا تو مجھے مورچھا سی آگئی پر چیتن ہونے پر بدھی اُتپن ہوئی تو مین نے جانا کہ لیشے کوئی چیز نہین ہی جیسے کہ سرخ۔ پیلا نیلا رنگ اُپادھیون مین برتا گیا۔ سپھٹک جسکو سنگ مرمر کہتے ہین یا ستو مین رنگ سے رہت ہی یعنی بالکل سفید ہی پرنت اُپادھیون مین پڑنے سے یعنی اُنکے ست سنگ سے وہ سپھٹک طرح طرح کے رنگ سے دکھائی دینے لگتا ہی اسیطرح آتما بھی لیشیون کے سمبندھ سے الگ ہی اتھوا سب لیشے میرے ہین اور آتما کیت اہنکار بھی میرا

سروپ نہین ہی اتھوا پرتھی سب میرا سروپ ہی کیونکہ مجھ آتما سے جدا کچھ نہین ہی اور جسطرح میرا ہی اُسی طرح اور دون کا بھی ہی ۔ ہے برہمنون مین بُدھمان برہمن جہان چاہیے وہان تو اس کر دیو برہمن نے کہا کہ ہے راجن باپ دادا کے راج اور دیش کی اگیا ورتی ہونے پر آپ نے کسطرح ممتا کو تیاگ کیا اور کیونکر آپ کہتے ہین کہ سب میرا ہی اسکو مجھے سمجھا کر میرا سنتوش کرو راجہ جنک نے کہا کہ یہان دھناڈھتا (دولتمندی) اور دردرتا (مفلسی) دونون بناشوان ہین اسی کارن مین نے ممتا کو پراپت نہین کیا جس سے یہ کہا جاوے کہ یہ میرا ہی اور یہ کسکا ہی ارتھات کسی کا نہین یہ بید کا بچن ہی اسی بدھ سے مین نے ممتا کو نہین پایا گھران اندری مین برتمان گندھون کو اپنے ارتھ نہین چاہتا ہون اسی سبب سے میری جیتی ہوئی پرتھی سدا میرے آدھین ہی اسی طرح مکھ مین برتمان رسون کو نہین چاہتا ہون اسلیے جل میرے آدھین ہی مین روپ اور چکشو کی جوت کو اپنے لیے نہین چاہتا اسلیے جوت میرے آدھین ہی اسی طرح تُک سے پایو اور سروترا اندری سے شبد آدک اور من کی سنکلپ کو اپنے لیے نہ چاہنے سے من میرے آدھین ہی اسکے پیچھے اُس برہمن نے ہنس کر کہا کہ ہے راجا مین دھرم ہون تیری پریکشا کو آیا تھا تھین ایک اکیلے اس چکر ارتھات ممتا سے رہت گیان روپ پر ورتی کے جاری کرنیوالے ہو تم پرسن رہو ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے راجہ جنک اور دھرم برہمن روپ کا سمباد اسومیدہ پرب چودھوان ادھیاے برہمن گیتا کا دسوان ادھیاے

## پندرھوان ادھیاے

## برہم گیان برنن کرکے جیون مکت دشا کا برنن گیارھوان ادھیاے

برہم بدیا کا برنن یہانتک کرکے اب جیون مکت کی دشا برنن کرتے ہین ۔ برہمن نے کہا کہ ہے بھیرو (ڈرپوک استری) مین سنسار مین اُسی طرح نہین بچرتا ہون جیسا تم جانتی ہو اور میری نندا کرکے یہ سوچتی ہو کہ تمھاری کیا گت ہوگی مین وید پاٹھی ہون مکت ہون برہمچاری ہون اور برت کرنے والا گرہستی ہون مین ویسا نہین ہون جیسا تم بچارتی ہو یہ سب جو برہمانڈ مین دکھتی ہو مجھ سے بیاپت ہی ارتھات مین سب کا آتما ہون استھاور جنگم سب کا ناش کرنے والا مین ہون پرتھی اور سُرگ مین میرا راج ہی اور بدھی میرا استھان ہی یہ برہم گیانی برہمنون کا گیان روپ مارگ ایک ہی جسپر سنیاسی برہمچاری گرہستی سب آسرمون کے لوگ چلتے ہین وہی برہم ادویت بھاو پاتا ہی یہ مارگ بدھی سے ملتا ہی شریر سے نہین ملتا ہی شریر کرمون سے بندھا ہوا ہی اور کرم انت رکھنے والے یعنی آخر ہونے والے ہین تم مجھ سے ایکتا پراپت کرنے مین میری آتما کو پراپت کروگی ارتھات سندگتی پاؤگی برہمنی نے کہا کہ میرا سندیہہ سوچ نورت ہوا ہی سوامی تھوڑا سا گیان ہم سریکھی نربدھی ملان انتہکرن کو (جسکا ہردا میلا ہی) جاننا آسان نہین ہی آپ اُس اُپاے کا برنن کیجیے جس سے ایسی بدھی مجھ کو بھی پراپت ہو برہمن نے کہا کہ بدھی کو ارنی کا سست (جس لکڑی سے جگ کے لیے اگن نکالی جاتی ہی) جانو اُسکا گرو او پرکا ارنی کاسٹ ہی تپ منن کرنا (من مین بچار کرنا) اور وید انت کا سرون دونون اُسکے متھتے ہین اُس سے گیان اگنی پرگٹ ہوتی

له برہمچاری یعنی جن مین رہنے والا ۱۲
له ادویت بھاؤ یعنی ایک دو سے رہت ملحدہ ۱۲

ہی برہمنی بولی کہ یہ جو جیو آتما برہم کا سروپ ہی اسکو کسطرح پہچاننا آسان ہی کیونکہ اُسکا رنگ روپ نہین دیکھا گیا برہمن نے کہا کہ جسکو کشتیر گیہ کہا گیا ہی وہ بے نشان نرگن ہی گن ہونے کا کارن دکھائی نہین دیتا اُس کا جاننا اس اُپاؤ سے ہو سکتا ہی کہ ویدانت کو شروَن کرے جسطرح پھول مین سگندھی دکھائی نہین دیتی۔ پرنت بھونرون کے اُسکے اندر جمع ہونے سے سگندھی درشٹ آتی ہی اسی طرح آتما بھی سمادھی اور شاستر آدک سے دکھائی دیتا ہی پو تر بدھی اُسکے دیکھنے کا اُپاے ہی اُس بدھ کے نہونے سے اگیانی اور ہونی سے گیانی ہوتا ہی یہ برہم گیان سچدانند سمبندھی بدھی سے جاننے جوگ ہی پرتکش ہی مگر نہین دکھائی دیتا اُپاے اور ابھیاس سے پرگٹ دکھائی دینے لگتا ہی جیسے کوئی پرش مالا گلے مین ڈال کر بھول جاوے اور چارون طرف تلاش اُسکی کرتا پھرے پھر جب یاد آوے تو اُسکو گلے مین پاوے سری بھگوان نے ارجن سے کہا کہ اسطرح سمجھانے سے برہمنی کو برہم گیان ہوا بدھی اُتپن ہونے سے کشتیر کے گیان سے کشتیر گیہ گیان بھی پراپت ہوتا ہی آشے یعنی خلاصہ یہ ہی کہ جیو آتما اُپادہی کے دور ہونے سے برہم روپ ہی ارجن نے کہا کہ ہے پربھو وہ برہمن اور برہمنی کہان ہین جنھون نے اسطرح گیان کا پربودھ کر کے آتما تتو کو پہچانا اور سدھی پراپت کی سری بھگوان نے کہا کہ ہے ارجن میرے چت کو برہمن سمجھو اور بدھی کو برہمنی جانو اور جسکو کشتیر گیہ برنن کیا وہ مین ہی ہون اور کوئی دوسرا نہین ہی۔

آتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب برہم گیان برنن پند رھوان ادھیاے۔ برہمن گیتا کا گیارھوان ادھیاے۔

## سولھوان ادھیاے

## گرو اور شش سمباد گیان کا برنن بارھوان ادھیاے

برہم روپ من اور بُدھ سے برہم گیان جانا جاتا ہی اُن دونون کا شاکشی چیتن آتما ہی وہان پرپرپنچ اور ساکشی دو ہوے وہ دونون برہم ہین ارجن نے کہا کہ ہے مہا پربھو میری بُدھی پرپنچ سے رہت ہو کر برہم مین رہتی ہی آپ اُس برہم کا برنن کیجیے باسدیوجی نے کہا کہ مین ایک گرو اور شش کا سمباد کہتا ہون اُسکو سنو کہ ایک بید پاٹھی گرو سے اُس کے شش نے اسیطرح جیسے تمنے پرشن کیا اُسنے بھی گرو سے پرشن کیا اور جسطرح گرو نے سمجھایا وہ مین تم سے کہتا ہون شش نے کہا کہ ہے برہمنون مین سریشٹھ مین کون ہون اور کہان سے آیا ہون اور آپ کہان سے آئے ان دونون سے پرے جو برہم اناشی ہی اُسکو برنن کیجیے۔ آکاش پرتھی آدک تتو اور پنچ بھوت آتما استھاور جنگم سرشٹی جو پرسدھ ہی اُسکے لے کا استھان کون ہی سچے پھل والا کون سا کرم ہی۔ کال یُگ۔ باچا چت۔ آنند کا نام تپ کیا ہی ستوگن۔ رجوگن۔ آدک گن کیسے سروپ والے ہین کلیان مارگ کونسا ہی پن کیا ہی اور پاپ کیا ہی ان سب کا اوتر مجھے سمجھا کر کہیے باسدیوجی نے کہا کہ یہ پرشن سنکر گرو نے کہا کہ ہے شش یہ پرسن تمھارے برہم بدیا کے آشرے ہو کر رشیون سے ابھیاس کیے گئے ہین برہماجی نے اُن کو اس طرح برنن کیا ہی کہ پرب برہم سے سمبندھ رکھنے والا گیان سریشٹھ ہی اور سنیاس نام

تب اُوتم ہی جو منش اپنی پورن نشچے اور سردھا سے اُن کی تکلیفون سے من کو مغلوب نہ کر کے گیان تتو کو جانے اور آتما کو پہچانے وہ سب منورتھون کو سدھ کر لیتا ہی جو گیانی سمپرگیات دشاؤن مین سب جیوون مین آتما کو نیت جانتا ہی وہ بگیان کو پراپت ہوتا ہی اور جو گیانی دشا مندرجہ بالا مین جڑ چیتن کو ایک بھاؤ سے دیکھتا ہی اسی طرح جیو اور ایشر کی ایکتوتا (وحدانیت) کو دیکھتا ہی وہ دکھ سے چھوٹ جاتا ہی جو پرش ممتا سے رہت نراہمبانی ارتھات اہمبان سے رہت ہی وہ اسی لوک مین جیون مُکت ہی مایا اور ستو گن آدک گنون کے مول کا جاننے والا سب جیوون کی اُتپت کارن سے بدت (معلوم) اہنکار ممتا سے رہت پرش مکت کو پراپت ہوتا ہی جس بڑے برکش کا اُتپن ہونا اگیان نام بیج سے ہی مہتتو روپ بُدھی اُسکی شاخ ہی مہا اہنکار اُسکے پتر (پتے) اندری روپ اُنکر (بروا) جسکے سوراخون مین ہی آکاش آدک مہا بھوت اُس کی بنڈتا (پھیلاو بستار) استھول سرشٹی روپ اُن کی چھوٹی شاخا سنکلپ روپ ہمیشہ رہنے والے پتے اور پھولون کا رکھنے والا اور سکھ آدک کرم پھل رکھنے والا ہی اس کے علاوہ جیو آتما سے لیکر سب نظر مین آنیوالے پدارتھون کا بیج سناتن برہم ہی اسکو مول سمیت جانکر اور گیان روپی کھڑگ سے مایا روپی برکش کو کاٹ کر انباشی پد کو پراپت کر کے جنم اور مرن کو تیاگ کرتا ہی تات پر یہ یہ ہی کہ گیان کھڑگ کی طرف نظر کر کے سب تتو آدک اگیان کے ظہور سے پیدا ہوتے ہین جسمین بھوت برتمان اور بھوشت آدک اور دھرم ارتھ کاما دک کا نشچے ہی اور سدھون کے سموہون سے جانا گیا اس سناتن اور اُتم گیان کے لیے استھان روپ برہم کو اب تمسے کہتا ہون اس سنسار مین گیانی پرش جس سے مکت ہوتے ہین اُسکو برنن کرتا ہون -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب سولھوان ادھیاے برہمن گتیا کا بارھوان ادھیاے -

## سترھوان ادھیاے

## برھم گیان برنن تیرھوان ادھیاے

پہلے وقتون مین سب کرم گتی روپ مارگون مین بار بار چل کر اپنے کرمون سے تھکے ہوے پرسپر برہم گیان کی ابھلاکھی پونیت سنتان دالون بہار دوواج گنؤ تم بھارگو بششٹ کشیپ بسوامتر اتری یہ ان سب رشیون نے اکٹھے ہو کر انگرا نام رشی کو اگرگامی (مقدم) کر کے برہم لوک مین جا کر برہما جی کو دیکھا نمرتا سنجکت ان سب نے اُن کو ڈنڈوت کی اور یہ پوچھا کہ کس طرح شبھ کرم منش کرے اور پاپ سے کیونکر نورت ہووے ہم کو کلیان دائی مارگ کونسا ہی اُترائن دکشنا ئن دونون سے کون مارگ ملتا ہی پرلے موکش اور جیوون کا جنم مرن کس ریت سے ہوتا ہی مہاتما منیشرون کے یہ بچن سنکر برہما جی نے جو اُتر دیا ہی شش وہ مین تمکو سناتا ہون برہما جی نے کہا کہ تینون کال مین جو روپانتر دشا سے رہت ہی اُس برہم سے ابیکتا بھوتا وک اور آکاش پرتھی آدک استھاور جنگم انڈج جراج آدک اُتپن ہوے اور کرم سے پرانی جیتے ہین اپنے اُتپت استھان برہم کو اُلنگھن کر ارتھات دھرم سے بپریت ہو کر بُری دشا مین اپنے کرم پر کرم کرتا ہوتی ہین ہے رشیو اسکو تم

سچ سچ جانو وہ نرگن برہم جب سگن ہوتا ہی تو پانچ لکشن ہوتے ہین - برہم - ست روپ - تپ ست روپ اور پرجاپت ارتھات جیو آتما ست روپ اور ست برہم سے پانچ بھوت اُتپن ہوے یہ جگت بھی ست روپ ہی اسی سبب سے جوگ مین سدا نیت (قایم) ہی کرودہ سے رہت نیم وان دھرم سیتو (دھرم کا پل) بید پاٹھی برہمن بھی ست روپ ہوتے ہین - مین دھرم مرجادا جاری کرنے والا جگت پتا سناتن برہم کا برنن کرتا ہون - گیانیون نے دھرم کے چار چرن کہے ہین دھرم - ارتھ - کام - موکش کی دینے والی بدیا کو چار برن آشرم کے بشے مین پرتھک پرتھک برنن کرتا ہون اور کلیان روپ مارگ کو کہتا ہون برہم چرج نام آشرم والون کے برہم لے ہونے کی یہی ریت ہی گرہست آشرم دوسرا ہی اُسکے پیچھے بانپرست آشرم ہی اُس سے پرے سنیست آشرم کو پرم پد جاننا چاہیے اگن - اکاش - سورج - بایو - اندر - اور پرجاپت یہ تب تک ہی درشٹ گوچر ہوتے ہین جب تک سنیست کے ساتھ برہم گیان پراپت نہین ہوا اور جب برہم گیان کی پراپتی ہوئی پھر ان کو نہین دکھا جاتا ہی اب برہم گیان سادھن کے اُپاے کہتا ہون بن مین رہکر پھل پھول کھانے والے رشی منی لوگون کو تین روپ بان پرست آشرم دکھائی دیتے ہین گرہست آشرم سب برنون کا دھرم روپ کہا جاتا ہی شردھا جسکو آستک بدھی کہنا چاہیے وہی دھرم کو جتلانے والی ہی پنڈت لوگ اُسی کو دھرم کہتے ہین اسی طرح دیوجان مارگ ملنے کے اُپاے کہے ہین جو ست پرشون سے ابھیاس کیئے ہوے ہین جو برت کا دھارن کرنیوالا پرسنسا کے جوگ منش ان دھرمون مین سے ایک دھرم بھی دھارن کرلیوے وہ جیو دھاریون کے اُتپت اور ناش کو جان لیوے اب تتوؤن کا برنن کرتا ہون ابیکت - مہتتو - اہنکار - پنچ بھوت دسون اندری من پنچ تتوون کے شبد آدک بشے یہ چوبیس تتوون کی اُتپت اور سنکھیا برنن کی جو پرش ان تتونکی اُتپت اور ناش کو جانے وہی پنڈت ہی جو پرش سب دیوتاؤن اور گن تتوون کو ٹھیک ٹھیک جانتا ہی وہ سنسار بندھن سے چھوٹ جاتا ہی اور نرمل لوک کو پراپت ہوتا ہی -

اتی سری آدم کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب سترھوان ادھیاے برھماجی اور رشیون کا سمباد برہمن گیتا کا تیرھوان ادھیاے -

## اٹھارھوان ادھیاے

### برہمن گیتا شریر اور گنون کا برنن چودھوان ادھیاے

برھماجی نے کہا کہ تتوؤن کا رچا ہوا شریر نو دروازہ والا گانون جانو پانچون اندری من بدھ بران اور اہنکار اور بشے بھوگ باسنا سے جیو کو چلایمان کرنے والے تو گیارہ اندری اور من سے پرگٹ ہونے والے بشے جسمین شامل ہین وہ شریر روپ پڑی برہم روپ ہی گیارھوان جو من ہی وہی سب کا روپ ہی اور من مین تین ندیان ہین پہلی گُٹھن نام ہنسا سے رہت دھرم روپ ندی ہی اور دوسری کرشن نام ہنسا پردھان ندی تیسری شکل کرشن نام ہنسا سے سنجکت پرورتی پردھان ندی ہی یہ تینون ندیان بار بار بڑھتی ہین نرگن روپ سنسکار روپ کی تین ناڑیان ہین یہ ندیان اُنسے جاری ہوتی ہین ابیکت سے الگ روپ جو ستوگن آدک

تینون گن ہین انھین کا گن کہتے ہین وہ سب پرسپر ملی ہوئی ہین اور جسطرح استری پرش کے سنجوگ سے منش کی اُتپت ہی اُسی طرح سرشٹی کی اوتپتی اُن سے ہوتی ہی اور وہ آپس ہین سیوک سوامی کے سمان ملے ہوے رہتے ہین اور پانچون تتو تینون گنون کے روپ ہین ستوگن تموگن کا جیتنے والا ہی رجوگن تموگن کا جیتنے والا اور ستوگن رجوگن کا جیتنے والا تموگن ستوگن کا بجھے کرنے والا ہی جہان تموگن دور ہو جاتا ہی وہان ستوگن برتمان ہوتا ہی تموگن کو راتری روپ جانو جو پاپ کرم مین پرورت رہتا ہی انھین کے تینون گن موہ نام اور دھرم نام لکشن رکھنے والے ہین رجوگن کی اُتپت کی چنھہ سوبھاوک بردھی کرنے والا کہتے ہین اور ستوگن کی اُتپت شردھا اور گیان سے اور یہ بھی ستوگن کا پرکاشمان روپ ہی اور اسی کو سادھو لوگ گرہن کرتے ہین۔ پورن موہ اگیان تیاگ کے جوگ کو نہ تیاگنا کرم کا بچار نہ کرنا تجھے لوبھ شوک انیک کرم کے دوش کو بھول جانا سنشے ہونا ناستک ہونا۔ دُراچاری رہنا اپوترتا کام بس ہو جانا اگیان کو گیان جاننا کُلٹتا پاپ کرم کرنا اپرکھا جیوون کے اچھے گنون کو تیاگنا بُرون کو گرہن کرنا تامسی لکشن کہے جاتے ہین جو منش کرم مرجادا سے رہت ایسے پاپ کرتے ہین وہ سب تامسی ہین ایسے کرم کرنے والون کو جو جون پراپت ہوتی ہی وہ کہتا ہون سواری کے پشو کچا مانس بھکشن کرنے والے سرپ آدک کیٹ کرم۔ انڈج جیو سب پرکار کے پشو اُنمت (بیہوش مست) گونگے۔ بہرے۔ اندھے۔ لولے۔ لنگڑے۔ کانے۔ گنجے۔ پاپ کا چنھہ رکھنے والے جنکے چت کا پرواہ او ہوگت کے جوگ ہی وہ منش تامسی جون کے ہین اب جسطرح ایسے پرش اور جیو پوتر ہوکر اچھے لوکون کو جاتے ہین اُن کا ذکر کرتا ہون جو جیو استھاور برکش آدک اور ترچھے چلنے والے پشو ٹکشی ہین وہ اگن ہوتر آدک کے نمت تنبھ چنتاک برہمنون کے ہاتھ سے گھایل ہو کر سنسکار سے اوپر کے لوکون کو جاتے ہین اور پھر جب پُن چھین ہو جاتا ہی یعنی اچھے کرمون کا انت آتا ہی تو پھر وہان سے مرت لوک مین آن کر برہمن آدک برنون مین اُتپن ہو کر اچھے کرم کرکے پھر اونچے لوکون کو پراپت ہوتے ہین یہ ویدکی سرتی ہی وہ استھاور جیو پشو آدک اوپر لکھی ہوئی ریت سے اپنے کرم مین ساودھان ہو کر اس لوک مین منش دیہ دھارن کرکے پاپ جونی مین برتمان چنڈال یا گونگے بہرے آدک سواے برہمن برن کے اور برنون کو پاکر شودر برن کو اولنگھہ کر بیش آدک جون مین پراپت ہوتے ہین اتھوا استری تن دھارن کرتے ہین اور پھر وہ مین برتمان ہوکر تامس مین پھنسے رہتے ہین جبکا برنن بستار سے خالی نہین ہی۔

اتی سری مہا بھارتے اسومیدہ پرب اٹھارھوان ادھیاے اور برھماجی کا شش سے سمباد برہمن گیتا کا چودھوان ادھیاے۔

# انیسوان ادھیاے

## رجوگن ستوگن کا برنن پندرھوان ادھیاے

برھماجی نے کہا کہ ہے مہا بھاگ شِشو اب رجوگن کا برنن کرتا ہون جسکو راجسی چلن کہتے ہین سنتاپ روپ بسہ ام شکھ دُکھہ سردی گرمی ائیشرج چھمان بل سورتا مد روشن حدھ ممتا شریر کا پالن پوشن گالی دینا گھایل کرنا

بنے سور بیٹر نہ ودیت غصہ

مارنا ایمان دوسرے کا کرنا نندا ور بچن بولنا کوئے باوڑی تالاب اور مکانون کا بنوانا جھگڑا کرنا صلح کرنا دان دینا وید پڑھنا اسی طرح کے بہت سے کرم رجوگنی کہلاتے ہین وہ رجوگنی منش سُرگ سے پرتھی پر آن کر آنند کرتے ہین اور اس جنم مین اور دوسرے جنم مین کشل چاہتے ہین جو ان گنون کو بچار کر کے اچھی طرح جانتے ہین وہ راجسی گن سے چھوٹ جاتے ہین اب تیسرے گن اتم ستوگن کو کہتا ہون جو ست پرشون کے گن ہین آنند پریت پرتاپ کا اودے سب پرانیون کا ہت کرنا۔ اُدارتا (فیاضی) سنتوش۔ شردھا۔ چھمان۔ دھیرجتا۔ سادھوھانی۔ پرسن مکھ۔ پوترتا۔ شدّھ رہنا۔ جگ۔ دان۔ بید پاٹھ کرنا اور سب اچھے کرم کرنا یہ ستوگن کا لکشن ہے ایسے پرش سدا سرگ مین نواس کرتے ہین اور اونچے لوکون مین باس کرتے ہین جو منش ستوگن کو جانتے ہین وہ پنڈت ہین اور وہ جو کچھ چاہتے ہین وہ اپنے آپ پراپت ہو جاتا ہے اورون کا پرآپکار کرتے ہین۔

اتی سری مہابھارتے اسومیدہ پرب انیسوان ادھیائے برہماجی اور رشیون کا سمباد رجوگن ستوگن کا برنن برہمن گیتا پندرھوان ادھیائے

# بیسوان ادھیائے

## گنون کا برنن سولھوان ادھیائے

برہماجی نے کہا کہ سب گن جدا جدا برنن کرنے ناممکن ہین کیونکہ رجوگن ستوگن تموگن یہ تینون سنکلت دکھائی دیتے ارتھات یہ کہا جاوے کہ یہ ستوگن ہے اور یہ رجوگن یا تموگن یہ امر ان کی زیادتی اور کثرت (پردھانتا) سے ہی یون تو برابر ہی معلوم ہوتے ہین اور پرسپر پریت مان بھی ہین پرنت ادھکتا پراپت کرنے والا تموگن بردھی مان یعنی جسمین زیادہ ہو تموگن وہ ستوگن کو نیچے کر لیتا ہے اس کارن اُن کی برابری ہو جاتی ہے جتنا یہان تموگن ہے اُتنا ہی ستوگن کہا جاتا ہے یہ تینون گن اکٹھے ہو کر ساتھ بیوہار کرتے ہین جن مین تموگن بشیش ہوا وہ ترچھے اور ٹیڑھے چلنے والونکے شریر مین برتمان ہے اُس شریر مین رجوگن تھوڑا اور ستوگن بہت ہی کم جانو جب جیو مین رجوگن ادھک ہے وہ منش شریر کو پراپت کرنے والا ہوتا ہے اُس مین ستوگن اور تموگن بہت کم جانو جب ستوگن ادھک ہے تب وہ اوپر کے لوکون مین چڑھنے والا جانو اُسمین تموگن کم اور رجوگن بہت ہی کم سمجھو ستوگن اندریون کے اُتپت استھان کو اور اندریون کے دوارا اُن کے بشیون کا پرگٹ کرنے والا ہو کر اہنکار سے سبندھ رکھنے والا ہے ستوگن سے ادھک کوئی دوسرا دھرم نہین کہا جاتا ہے ستوگن سے اوپر کے لوک پراپت ہوتے ہین رجوگن سے یہ مرت لوک سنسار اور تموگن سے یعنی چھوٹے گن سے ادھوگتی پراپت ہوتی ہے شودر مین تموگن کشتری مین رجوگن برہمن مین ستوگن اُتم گن ہوتا ہے اسیطرح سے یہ تین گن تینون برنون مین برتمان ہین وہ ساتھ بچرنے والے ستوگن رجوگن تموگن دوسرے ہی دکھائی دیتے ہین تموگنی شودر مین بھی رجوگن اور ستوگن دکھائی دیتے ہین اودے ہوے سورج سے چورون کو بھے ہوتا ہے اور گرمی سے دکھ پانے والے بدیشی لوگ سنتپت (دھوپ سے بیاکل) ہوتے ہین سورج ستوگن روپ ہے اور چور آدک تموگن روپ ہین بدیشیون کا دکھ رجوگن کا دھرم کہا جاتا ہے

ستوگن روپ سوبج و دگن رکھتا ہی جس سے لشیون کا اور شاستر کا پرکاش ہوتا ہی اور سنتاپ رجوگن کا گن ہے
اسطرح تینون گُن سب جیودھاریون مین کرم پور بک برتمان ہوتے ہین آتھا ورجیوون مین تموگن کی ادھکتا
(زیادتی) دکھائی دیتی ہی جوگنی ایسی بپریت دشا کو پراپت ہوتے ہین جیسے دودھ سے دہی اور ساتک گن
ارتھات ستوگن گھرت روپ (گھی) ہی وہی بردھی (ترقی) کا باعث ہی دن تین پرکار کا ہی اسیطرح رات
اور مہینہ پکش برش اور رُت اور سندھی یہ تین تین پرکار کی کہی جاتی ہی - دان بھی تین پرکار کا ہی جاب بھی
تین پرکار کے ہین لوک بھی تین پرکار کے ہین دیوتا بدیا اور گت بھی تین تین پرکار کے ہین بھوت برتمان
اور بھوشت دھرم ارتھ کام اور پران اپان اودان یہ بھی تین گنون کے روپ ہین اس لوک مین یہ تینون گن
ہین وہی تینون برتمان ہوتے ہین یہ گنون کی اُتپتی پرائی ہی تم ایکت ستو دھام رج سناتن جوئی پرکرتی
بکار پرلے پردھان جنم مرن ست اُست یہ سب تین گن رکھنے والے ابیکت کہے جاتے ہین جوکہ کمی بیشی
سے مُجد نشکرم جیشٹا سے رہت اور انباشی ہین برہم بدیا کا بچار کرنے والے منشون کو یہ نام اور شدھ برہم سے سمبندھ
رکھنے والے سب گنون کو ضرور جاننا چاہیے وہ اصلیت کو جاننے والے شریر سے چھوٹکر سب اپادھیون سے رہت
سب گنون سے چھوٹ جاتے ہین ارتھات پرم پد پاتے ہین -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب گنون کا برتن بیسوان ادھیاے برہمن گیتا کا سولھوان ادھیاے -

# اکیسوان ادھیاے

## برہمن گیتا کا ستر ھوان ادھیاے

برھماجی نے کہا کہ ابیکت سے مہتو اُتپن ہوا جو سرشٹی کے گنون کا ادمول آتما مہامت نام اور ادھین پرکاش ہونیوالا
کہا جاتا ہی یہان آتما متی لشنو جشنو پرا کرمی شمبھو بدھی گیان پراپتی پرسدھی دھیرج سمرتی ان باچک شبدون
سے وہ آتما کہا جاتا ہی گیانی برہمن اُسکو جانکر موہ کو پراپت نہین ہوتے ہین اسکی نگاہ اُسکے ہاتھ پانون سر
منھ کان سب طرف ہین سارے سنسار مین بیاپک ہی یعنی تمام دنیا مین اُسی کا ظہور ہو رہا ہی وہ مہاپرش
سب کے ہردے مین پراجمان ہی انمان گہان پراپتی وہی انباشی جوتی روپ الشیور ہی سنسار مین جو بدھمان
اندریون کے جیتنے والے گیانی لوبھ رہت کرودھ کے جیتنے والے مکت روپ ہین وہ مہتو کو پراپت ہوتے ہین
اور اُتم گتی کو پاتے ہین اہنکار سے پنچ تتو اُتپن ہوے پرتھی آپ تیج بایو اکاش برگٹ ہونیوالے اُن
پانچ تتوون مین پردیش کرتے ہین اور وہ پنچ تتو شبد روپ رس گندھ کی کریاؤن مین لے ہوتے ہین اور
سب جیوماترون کو بڑا بھے (خوف) پیدا ہوجاتا ہی پرنت گیانی لوگ موہ کو پراپت نہین ہوتے ہین اُتپت کے
آدھین لشنو بھگوان اپنے آپ پرگٹ ہوتے ہین اطرح جو پرش اُس بید روپ گپھا مین شین (لسبرام)
کرنے والے سورن برن سب سے پرے شریر مین نواس کرنے والے بسو روپ بدھمانون کی پرم گتی کو جانتا
ہی وہی بدھی مان ہے -

برھما جی نے کہا کہ پہلے جو مہتتو اُتپن ہوا وہ اہنکار کہا جاتا ہی کہ مین ہون اس شبد سے پرگٹ ہوا وہ دوسرا
پرکش کہا جاتا ہی پنچ تتوؤن کی آدوہ اہنکار ایکانام مہتتو سے پیدا ہوا اُسی کا نام رجوگن ہی وہ پرورتی روپ
تیج کی رد یا نتر و شا یعنی دوسری طرح کی دشا ہی تیج سے چیتنا اور دھرتی یعنی ہوشیاری اور طمانیت اور اُس سے
پرجا کی اُتپت ہی اسی وجہ سے اُسکو پرجاپت کہا گیا اُسی سے ایشر سب سنسار سارے پدارتھون سمیت
دیوتاؤن اور من کا اُتپت کرنے والا ہی وہ ایشور روپ ہی سب مین برتمان ہون وہ اہنکار انردوہ بھی
کہا جاتا ہی جسکا روپ تامسی ہی اُس سے اکاش آدک تتوؤن کی اُتپت ہوتی ہی اور سب اندریون کو اُتپن
کرکے اُنسے دیکھنے اور سپرس کرنے وغیرہ وغیرہ کا کام لیتا ہی اور پھر کرم اندریون اور پرانون کو اُتپن کرکے اُنسے بھوگتا اور پرسن ہوتا ہی
برھما جی نے کہا کہ تامسی اہنکار سے اُتپن ہوے یہ پنچ تتو پرتھی اپ تیج اکاش آدک اُسمین سپرس روپ
رس گندھ کی کریا ساری سرشٹی کو چیت کرنے والی ہین مہاتتوون کے ناش سے استھول شریر روپ پنچ تتو کے
پرلے ہونے پر سب جیوون کو بھے پراپت ہوتا ہی جو بھوت جس جس سے پیدا ہوتی ہی وہ اُسی مین لے ہوجاتی
ہین اور پھر کرم سے اُتپن ہوتی ہین پرنتو کرم پورباپر لے نہین ہوتی ہین شبد سپرس روپ آدک کریا ہر وے
اکاش نام سگن برہم روپ سے اناشی ہوتے ہین اور استھول روپ ناش مان ہوتے ہین اب ناش
ہونے سے مکشن برنن کرتے ہین لایہ کی اچھلسے جو کرم اُسکے سپھل ہونے کے لیے کیے جاوین اُس مین
برہم ہونا جیسے رشی کو سرپ سمان جاننا پرسپر کے لہو اور مانس سے جیون کرنے والے ستھول شریر روگ اور
بیماریون مین پھنسے ہوے باہر کے سادھنون سے جیون کرتے ہین ارتھات اندر سے خالی باہر کی ٹیپ ٹاپ
سے جیتے ہین پران اپان اودان اور بیان یہ پانچ پران ہین بانی اور بدھی کے ساتھ انترآتما ارتھات
چیتن چھایا سے سنجگت اہنکار نام جیو مین بندھے ہوے ہین ان آٹھون کا اکٹھا ہونا جگت کہا جاتا ہی اور
موکش ہونے تک قایم رہتے ہین سپرش اور تک سروتر یعنی کان ناک (گھران) رسنا بانی یہ سب جسکے
آدھین ہین جنکا من پوتر ہی یعنی ڈانواں ڈول نہین ہی وہ برہم کو پراپت ہوتا ہی جس سے کوئی پدارتھ اتم نہین
ہی یہ سب گیارہ اہنکار سے اُتپن ہوے ان کا حال سنو ناک کان آنکھ زبان گدا لنگ ہاتھ پاؤن
دو دو اور بانی اور من ان سب کو بجے کرے ارتھات اپنے بس مین کرلے تو برہم کا پرکاش ہو یہان تک
پانچون گیان اندریان و کرم اندریان برنن ہوئین پنڈت لوگ ان سب کو جانکر کرت کرت ہوتے ہین
ان اندریون مین برہم تتو اکاش ہی اُس مین سروتر ادھیاتم ہی یعنی فضل اسی مین شبد ادھی بھوت ہی
اُس مین دشا ادھی دیو ہی دوسرا تتو بایو ہی اُسمین تک ادھیاتم مشہور ہی سپرش ادھی بھوت ہی بجلی اس مین
ادھی دیو ہی تیسرا تتو اگنی ہی اُسمین چکش (آنکھ) ادھیاتم کہا جاتا ہی روپ ادھی بھوت ہی اُس مین سورج ادھی دیو
ہی چوتھا تتو جل جاننا چاہیے جیبھ ادھیاتم کہی جاتی ہی اُس مین رس ادھی بھوت ہی اُس مین چندرمان ادھی دیو
ہی پانچوان تتو پرتھی کا ہی گھران اندری ادھیاتم کہی جاتی ہی گندھ ادھی بھوت ہی اُس مین ادھی دیو ہی
ان مین بدھی کا برنن ہوا اس کے پیچھے سب کرم اندریون کو جو طرح طرح کی ہین برنن کرتا ہون تتو درشتی یعنی
حقیقت درشی برہمنون نے دونون چرنون کو ادھیاتم کہا چلنا ادھی بھوت ہی بشنو اُس مین ادھی دیو ہے

ادھوگتی رکھنے والی اپان نام بایو اندری ادھیاتم کہی جاتی ہی پھینکنا نکالنا ادھی بھوت ہی اُس مین آدھی دیو
متر ہی اور لنگ اُتپتی کارن یعنی عضو تناسل ادھیاتم کہا جاتا ہی بیرج ادھی بھوت ہی پرجاپت ادھی دیو ہی
جوگی منشون نے دونون ہاتھون کو ادھیاتم کہا کرم ادھی بھوت ہی اندر اُس مین ادھی دیو ہی جیون کے نو
استھان تین ہین جو تھا نہین ہی پھل جل آکاش جنم بھی چار پرکار کے ہین انڈے سے اُتپن پرتھی سے پرگٹ
پسینے سے پیدا اور جراج یہ چار پرکار کے جیو دیکھنے مین آتے ہین چھوٹے چھوٹے جیو آکاش چاری اور
سرپ آدک انڈے سے پسینے سے کیٹ اور کرم آدک کہے جاتے ہین کوئی اپنے سمے پر پرتھی کو پھاڑ کر
اُتپن ہوتے ہین اُن کو اودبھج کہا جاتا ہی سادھو برہمنون پر برہم کی ایکتوتا کا استھان جو سناتن برہم جنم سے ہو
وہ دو پرکار کا ہی پربرہم تو ماتا پتا سے دوسرا سنسکار سے اُس لین کرنے کے جوگ کرم یہ ہین تپ اور نانا ان پرکا
کے کرم پوجن دان جو جگ مین ہوتا ہی جاننا چاہیے دو جنما کا بید پاٹ یا جپ پوتر ہی جو ان کو جانتا ہی
وہی جوگی اور پاپون سے رہت ہی اچھا یعنی کامنا نہ کرنے والا اور سب جیون کا شبھ چنتک ترمنش برہم بھاو
کے جوگ ہوتا ہی اندریون کے روکنے سے اور سارے برھمانڈ کے تیاگ سے منی لوگون کی بگیان روپ اگنی
اچھی طرح بردھی پاتی ہی جیسے ایندھن پانے سے اگنی پرکاشت ہوتی ہی اسی طرح اندریون کے روکنے
سے مہا آتما پرکاش کرتا ہی نرمل چیت جوگی اپنے ہردے کے مدھ سم پرگیات دشا مین (سب جیون کو
سمان دیکھنا) وہ سوم جوتی روپ ہی اور ہردے آکاش سے پرم جوتی کو پراپت کرتا ہی جس کال چکر مین روپ
اگنی ہی رودھر آدک جل سپرس بایو پرتھی گھور کیچ ہی سروتر آکاش ہی وہ روگ اور شوک سے بھری ہی پنچ اندری
روپ ندیون سے سنجکت ہی پانچون تتون سے سنجکت ہی دو آنکھ دو کان منھ نیچے کے دونون چھدر (سوراخ)
دونون نتھنے ناک کے یہ نو دروازہ والا دیہہ جو ایشور نام جسکے دو دیوتا ہین رجوگن سنجکت ہی منگل روپ
دیکھنے کے جوگ نہین تینون گن رکھنے والا کھ دکھ اُتپن کرنے والا بھوجن کے بستو سے ابھیاس رکھنے والا
جڑ روپ شریر کے سمان ہے بدھی کے آسرے ہی بال جوا اور برڈھ روپ کال چکر برتمان ہوتا ہی یعنی بالک اور جوان اور بڈھا
بڑے سمدر کے سمان بھے دایک ہی دیوتاؤن سمیت اس جگت کو سنجکت جان کر تیاگ کرے اس موہ روپ
ندی کو جسمین بڑا گہرا جل تینون گنون کا بھرا ہوا ہی بچے کرے ارتھات اس ندی کو پار کرے آتما کو دیکھتا ہوا
برہم کا بچار کرے جیو بھاو مین برہم کو پا کر آتما کو جانے جیسے ایک دیپک سے سیکڑون دیپک پرکاش کرتے
ہین وہی جوگنی بشنو اور وہی پرجاپت وہی سورج روپ وہی سب طرف مکھ رکھنے والا ہی وہ مہان آتما
پرکاش کرتا ہی برہمن دیوتا اشٹ پشاچ پتر اور سب رشی اُس کی استت کرتے ہین -

آتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب اکیسوان ادھیائے

برہمن گیتا کا ستھوان ادھیا ۔۔

# بائیسوان ادھیاے

## برہمن گیتا کا اٹھارھوان ادھیاے

برہماجی نے کہا کہ اب بھوتیون کا برنن کرتا ہون کہ منشون کا راجہ کشتری ہی جو رجوگن پردھان ہوتا ہے
سواری کے جیودن کا راجہ ہاتھی بن باسی پشودن کا راجہ سنگھ اور استریون کا سوامی پرتش بٹ یعنی بڑ پیپل
شالملے سنسپا (شیشم) کیچک نام بانس جو بایو سے شبد کرنے والے برکش ہین وہ سب درختون کے راجہ ہین
ہماچل پاریاترہ بندھیاچل ترکوٹ سویت نیل بھاس گرو سگندھ مہیندر یہ پہاڑون کے راجہ برہمنون کا راجہ
برہسپت جی اوشدھیون کا راجہ چندرمان پراکرہیون کا راجہ بشنون بسبون کا شو الیشور ہی دشاون کا راجہ
اتر دشا رتنون کا سوامی کبیر دیوتاؤن کا راجہ اندر اور سب چراچر کا سوامی مین برہما روپ ہون مجھ سے اور
بشنو جی سے ادھک کوئی دوسرا نہین ہی اور ہم دونون ایک ہین روپ دو ہین - استری روپ کی سوامنی
مہادیوی جنکو پاربتی کہتے ہین وہ ہین جنکا نام اومان دیوی بھی سنسار مین مشہور ہے چھندون مین پرتھم گائیتری
اور پشوون مین گاے پکشیون مین باز اور جگون مین ہون جو برہمن کے ہاتھ سے اگن مین ہوما جاوے رتنون
مین پرتھم رتن سورن انتون مین جو سب مین اتم ہی اور آشرمون مین گرہست آشرم اتم ہی شیش بچے ہوے
ان کا پالنا یعنی جو دیوتا اور اتھون سے باقی بچے وہ ان کھانا سدا جگوپویت دھارن کرنا سفید پوشاک پہننا
اپنی استری سے پریت رکھنا دوسری استری کی طرف درشٹ نہ کرنا اچھے پرشون کے پاس بیٹھنا وید پڑھنا
اور پڑھانا جگ کرنا اور کرانا یہ ہی اتم دھرم ہی برہم چاری کو بیل اور پلاس کی لکڑی کا ڈنڈ دھارن کرنا اور
پوشاک اسکے تل کل - سن - کپاس اور مرگ چرم گیروا برن انھوا رکت یعنی سرخ ہونی چاہیے جگیوپویت اور جل
ہمیشہ اپنے پاس رکھنے والا ہو نیم برت کا دھارن کرنے والا سندھیا ترپن کرنے والا جتیندری رہتا ہو
پھر برہم چرج سے سنیاس دھارن کرے اور بانپرست روپ سے بن مین نواس کرے اور بن کے پھول پھل
کھاوے اور ست دھرم پراین ہو کر سُرگ کو بجے کرے اور گرہست برہم چاری بھکشا لینے کو اس وقت جاوے
جب سب کھانا کھا چکے ہون اُن گھرون سے بھکشا لے جاوے اور نہ ملے تو اُداس نہ ہو سنیاسی کو
میٹھا اور چکنا اور اچھے سواد کے بھوجن کو گھر گھر نہ پھرنا چاہیے پران رکھنے جوگ بھوجن ملجاوے تو پھر کسی سے
نہ چاہے سب کا منتر اور اُپکاری ہو کر کسی سے آپ نہ ڈرے نہ دوسرے کو بھے کا دینے والا ہو برکشون
کی جڑ مین اتھوا ندی کے کنارے پہاڑون کے گپھا مین نواس کرکے سچدانند کا سمرن کرتا رہے اور کوئی
بستو اکٹھی نہ کرے کسی استھان سے پریت نہ کرے پوتر جل سے اشنان کرے سورن کو پاس نہ رکھے
سب اچھاؤن کو دور کرکے نربندھ (آزاد) رہے جیسے کچھوا اپنے شریر کے سب انگون کو سمیٹ کر کھینچ لیتا ہی اسیطرح اپنی اندریون کو
کھینچکر بس کر لیوے جو ایسے کرم کرتے ہین وہی منی کہلاتے ہین اور اس لوک کو جیت کر سُرگ کو پراپت کرتے ہین -
برہماجی نے کہا کہ گرہست برہم چاری بانپرست سنیاسی یہ چارون آشرم کہے ان سب کا مول گرہست ہی
پہلے سنسکارون سے سنسکار کی بدھی انوسار برت کرنیوالا برہم گیانی منش جو جات اور گنون سے پرتشٹھا سنجگت ہوے
برہم چرج کی سماپتی کا اشنان کرے اپنی استری پر پریت کرنے والا اُتم آچار رکھنے والا اس لوک مین پنچ جگیون سے

پوجن کرے دیوتا اتتھی سے باقی بچا ہوا ان کھانے والا بید وکت کرم مین مصروف سکھ پوربک جگ دان کرتا رہے کوئی کرم انوچیت من بانی کرم سے نہ کرے یہ ہی گرہستی کا اُتم لکشن ہی برہم چاری مرگ چرم دھارن کرنے والا گرو کی اگیا مین چلنے والا دونون وقت اشنان کرے اور بن مین نواس کرے سنیاسی روپ بل کل کی پوشاک رکھنے والا جیتیندری بید پاٹھ کرنے والا کیس اور داڑھی مونچھ رکھنے والا ہون کرے بانپرست آسرم کو دھارن کرے سب جیوون پر دیا رکھے ایسے کرم کرنے والا سُرگ پاتا ہی گیانی یوگ تپ کے دوارا یعنی تپ کے ذریعہ سے پرب برہم کو پاتے ہین تپ کو اُتم دیپک کہا ہی سنیاس اُتم بدہی ہی جو گیانی برہم اور جیو کی ایکتوتا اور بہت سے پرکارون کو جانتا ہی وہ دیہہ سے چھوٹ کر مہان بھاو کو پراپت ہوتا ہی اور جو گیانی شبھ اشبھ جھوٹ اور ست کو چھوڑ کر برہم مین دھیان لگاتا ہی وہ پرم پد کا بھاگی ہی سب جیوون کا جیون مول سناتن برکش ہی گیانی برہم گیان روپ کھڑگ سے اسکو کاٹکر اہنکار اور ممتا سے جدا رہتا ہی وہ پرم پد کا بھاگی ہوتا ہی اس مین سندیہ نہین ہی یہ جیو اور ایشور نام دونون نکشتی پرلے چین روپ مین لے ہونے والے اتھوا پرسپر مین متر اور چھایا ہونے سے پرگٹ ہی ان دونون کے لشیش جو پرب برہم ہی وہ چیتناوان کہا جاتا ہی جن شریر آدک اُپادھیون سے جیو جدا جدا گنے جاتے ہین اُنسے چھوٹا ہوا جیو آتما اُس پدارتھ بستو کو جو بدھی سے پرے ہی اور کیتنسر روپ ہو کر بدھی آدک کو چیتن کرتا ہی اُس سے بیاپت ہوتا ہی وہی کشیتر گیہ سب بدھیون کو جاننے والا سب پاپون سے چھوٹ جاتا ہی - برہما جی نے کہا کہ کوئی تو اس سنسار برکش کو برہم روپ کہتے ہین اور کوئی جانتے ہین کہ ابیکت برہم ہی کوئی سب اُپادھیون سے رہت پرب برہم کہتے ہین اور کوئی کہتے ہین کہ ابیکت سے پرگٹ ہونے والا اور اُسی مین لے ہونیوالا ہی جو اُپاسک انت سمے پر ایک دم ہی برہم روپ ہوے وہ ہردے اکاش مین برہم کی اُپاشنا کرکے برہم لوک کے مارگ سے موکش پاتا ہی اس پرکار شدھ ستوگن رکھنے والا جوگی سامرتھ سے جو چاہتا ہی وہی پاتا ہی ستوگن سے سریشٹ کوئی دوسرا نہین ہی شانتی دھیرج اہنسا سمتا ست تا ست بولنا گیان ترک سنیاس یہ ستوگنی ریت پریت کے جوگیہ کہی جاتی ہی ستوگن آتما سے پرتھک یعنی جدا ہی تارکک یعنی ترک کرنے والے پرش اسکو نہین جانتے اُن کی علحدگی اور ایکتا مکھتا سے جانی جاتی ہی جیسے کہ گولر اور اُس کے اندر بھنگے ایک اور جدا جدا بھی دکھائی دیتے ہین اُسی طرح ستوگن اور پرش کی ایکتا اور پرتھکتا بھی کہی جاتی ہی -

رشیون نے پوچھا کہ سنسار مین پرورتی اور نورتی دھرم روپ کرمون مین سے کونسا کرم پوری ابھیاس کے جوگ ہی نانا پرکار کی دھرم گتی ایک دوسرے کی کھنڈن کرنے والی ہی کوئی کہتے ہین کہ شریر ناش ہونے کے پیچھے یہی آتما ہی اور کوئی کہتے ہین کہ نہین یہ بات نہین ہی کوئی سب کو سندیہ یکت بتاتے ہین کوئی سندیہ سے رہت بھی کہتے ہین میمانسا والے کہتے ہین کہ اسی طرح پرواہ چلا آتا ہی شاستر گیہ پرکش گیان والے برہمن کہتے ہین ایک برہم یہی ہی سگن اُپاسک اُسکو پرتھک (جدا) کہتے ہین جوتشی اسپنٹ اور کال بتاتے ہین اور جٹا مرگ چرم دھاری ہین وہ لوگ کہتے ہین کہ تینون کال مین سنسار کچھ نہین ہی سپن کی راج کی سمان کیول چدآتما کا بلاس ہی کوئی گرہست کو اور کوئی برہم چرج کو اچھا کہتے ہین کوئی اہار چاہتے ہین کوئی اہار کے تیاگی ہین کوئی کرم کی پرشنسا کرتے ہین کوئی سنیاس کو اچھا کہتے ہین کوئی کہتے ہین کہ آتما کے سوا سب متھیا (جھوٹ) ہی رشیون کے بچن سنکر

سنسار کے کرتا برھما جی نے یہ کہا کہ سب جیوون کی ہنسا نہ کرنا کرم برہم سے ملانے والا سرشریشٹ ہی اور دھرم روپ
لکشن رکھنے والا ہی اور بردہ لوگون نے گیان کو کلیان کاری کہا ہی اسی ہیئت سے شدھ گیان سے سب
پاپون سے رہت ہوتا ہی جو منش ہنسا مین پرورت ہی اور جو ناستک چیتن رکھنے والا ہی اور جو لوبھ اور موہ
سے سنجکت ہی وہ سب نرک گامی ہین جو نرالس منش ہین سپھل کرم کرتے ہین وہ بار بار جنم لیتے ہین
اور آنند کرتے ہین جو سردھا دان پنڈت اچھا نہ رکھنے والے جوگ سنجکت اچھا سے رہت کرم کرتے ہین وہ
بدھی مان اور سداچاری ہین۔ ہے رشیو اسکے پیچھے ستوگن اور کشتیر گیہ کی ایکتا (وحدانیت) و پرتھکتا (علیحدگی)
بیان کرتا ہون یہان یہ بشئے اور بشیاک نام سمبندھ کہا جاتا ہی منش سدا بشئی ہی اور ستوگن بشئے ہی پہلے کلپ سے
برنن کیا گیا ہی کہ وہ جڑ روپ ستوگن اس طرح اپنے آپ کو نہین جانتا ہی جیسے گولر اپنے اندر رہنے والے بھنگون
کو نہین جانتا اور بھوگتا پرش وہ تو کر جانتا ہی ستوگن سدیو سکھ اور دکھ آدک روپانتر دشاؤن سے سنجکت ہی
اور کشتیر گیہ سدیو ان لوگون سے چھوٹا ہوا ہی اُپادھیون سے پرتھک نرگن اور پرانا ہی ارتھات اُن کا سمبندھ سکھ
سے نہین ہی کیونکہ گھٹنے ماتر (کلیت) ہی یہ گیانیون کا کتھن (بیان) ہی یہ کشتیر گیہ اپنے ادھشٹان ستوگن سے برابری
اور ایک سمتا پراپت کرنے والا اور سب جگہ ثبت (قایم اور موجود) ہی اور ستوگن کو اس طرح بھوگتا ہی جیسے جل سے
علیحدہ کنول کا پتا جل کو نہین بھوگتا ہی گیانی سب گنون سے سنجکت ہو کر بھی ایسے لپت نہین ہوتے جیسے
کنول کے پتر پانی سے۔ اس طرح ستوگن سے پرش بھی جدا رہتا ہی پرنتو ستوگن اور پرش دونون مل کر ستوگن روپ
ہوے جب تک تیل اور بتی رہتی ہی تب تک دیپک جلتا رہتا ہی اُن دونون کے ختم ہونے پر دیپک بجھ جاتا
ہی یہی ستوگن کا حال ہی دربدھی ہزارون درشٹانتون سے بھی نہین سمجھتا ہی اور بدھی مان پرش تھوڑا کہنے سے
سب سمجھ جاتا ہی اسی طرح اُپاے سے دھرم کا پورا سادھن جاننا جوگ ہی اُپاے کا جاننے والا بدھی مان پرش
بے شمار سکھ پاتا ہی جیسے کہ مسافر روپیہ پیسہ نہ رکھنے والا رستے مین بہت دکھ پاتا ہی بلکہ رستے مین ہی ناش ہو جاتا ہی
اسی طرح گیان سادھن کرمون مین بھی جاننا چاہیے پھل ہوتا ہی اور نہین بھی ہوتا ہی ارتھات بہت پن رکھنے والا
پن جوگ کو پاتا ہی اور تھوڑے پن والا جوگ سے پہلے ہی مر جاتا ہی پرش کا کلیان چت مین ہی ہی اور شبھ اشبھ کرم
درشٹانت روپ ہین جیسے بغیر دیکھا ہوا مارگ بچار کرنے سے طی کر لیا جاتا ہی ایسے ہی جوگ رہت کو بھی سمجھ لو
برھما جی نے کہا کہ من پنچ بھوتون کا ایشور ہی اُتپت اور بناش مین بھی من ہی جیو دھاریون کا سروپ ہی اور وہی
کارن ہی وہی من جیو آتما کہا جاتا ہی اندریون روپ شریر رتھ مین من سیارتھی ہی جو اچھے گھوڑون کو بدھی سے
چلاتا ہی جیو آتما اُسپر سوار رہی یہ بڑا رتھ برہم روپ ہی جو بچار روپ چابک سے چلایا جاتا ہی جو جوگی سدیو اس
برہم روپ رتھ مین سوار ہی وہ موہ کو پراپت نہین ہوتا ہی ہے برہم رشیو مین نے یہ سب حال تم سے کہا اسکو اچھی طرح
سے سمجھ کر سدھی کو پراپت ہو گرو نے کہا کہ اس طرح برھما جی سے اُپدیش کیے ہوے اُن منیون نے اُسی طرح کیا
اور برہم لوک کو پایا ہے شش تم بھی مجھ سے کہے ہوے بچن کو اچھی طرح سے کرو تم بھی سدھی کو پراپت ہو گے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب بائیسوان ادھیائے برہمن گیتا کا سترھوان ادھیائے۔

# تیئیسوان ادھیاے

## برہمن گیتا اٹھارھوان ادھیاے

سری کرشن جی نے کہا کہ ہے کورو بنسیون مین سریشٹھ ارجن برھما جی کا رشیون سے جو گیان کا اُپدیش ہوا وہ اُن برہمن نے شش کو سمجھا کر بستار سے سب دھرمون کو کہا تو شش بہت پرسن ہو کر اُس برہمن کی استت کرنے لگا اور موکش پد کو پراپت ہوا ارجن نے پوچھا کہ مہاراج وہ گرو برہمن اور شش کون اور کہان کے نواسی تھے سری کرشن جی نے ہنس کر کہا کہ ہے مہابا ہو مین ہی گرو اور مین ہی شش روپ ہون مین نے تیری اچھا دھرم اور گیان مین پریت دیکھ کر گیتا گیان کو برہمن اور شش کے سمباد مین برہمن گیتا کر کے پھر مین نے تم کو وہی آتما گیان اُس کی شاکھا سمیت دوسری ریت سے سنایا اب تم اس گیان کو مت بھولو۔ اور سدیو اس گیان کو اپنے چت مین دھارن کر کے موکش پد کو پراپت کرو ہے ارجن سنسار کو سمپن وت رشیون نے کہا ہے تھوڑے دنون کی اوستھا مین جو پرش اچھے کرم کرتے ہین اُن کو سنسار مین سب سراہتے ہین اور دُشٹ پرشون کو سنسار بُرا کہتا ہے اور دھرم و ادھرم سب یہان پرگٹ ہو جاتا ہے جدھ کے پرارنبھ مین بھی مین نے تم کو یہی گیان سنایا تھا اور اب پھر تمھاری اچھا انوسار مین نے تم کو وہی گیان سنایا اسکو اپنے چت مین دھارن کر کے سارے پرانیون کو برہم ہی جانو یہ سارا جگت میرا ہی روپ ہے اب مین دوارکا جانا چاہتا ہون کہ اپنے پرھو پتا اور بھائی بلدیو جی اور نبرون کو بہت دنون سے نہین دیکھا ارجن نے کہا کہ ہے مہا پربھو آپ کو بارم بار نمشکار کرتا ہون آپ نے مجھ کو اپنا داس جانکر گیان کا اُپدیش دوبارہ کیا اسکو کبھی نہ بھولونگا آپ نے پرم انگرہ کی ہے اس برہم گیان کو چت مین دھارن کرونگا اب ہم اور آپ اندرپرست سے ہستنا پور کو جاکر دھرم راج جدھشٹر سے ملکر آپ کے دوارکا جانے کا حال کہینگے وہ آپ کو اوش ہی دوارکا جانے کے لیے بدا کرینگے۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدھ پرب تیئیسوان ادھیاے برہمن گیتا سماپت اٹھارھوان ادھیاے۔

# چوبیسوان ادھیاے

## سری کرشن جی کا ارجن سمیت دلی سے ہستنا پور جانا اور سری کرشن جی کا دوارکا کو روانہ ہونا

بیشمپاین جی نے کہا کہ مہاتما سری کرشن جی نے دارک کو اور تیجسوی مہاشوربیر ارجن نے اپنے سینا پت کو آگیا دی کہ ہمارا رتھ اور سینا جلدی طیار ہو ہم ہستنا پور جاتے ہین آگیا پاتے ہی سب سواریان طیار ہو کر سینا سمیت آگئین اور مہا تیجسوی سری کرشن جی ارجن سمیت سینا کو آگے کر کے اندرپرست سے ہستنا پور کو چلے راستہ مین ارجن نے سری کرشن جی سے کہا کہ ہے ترلوکی کے سوامی آپ کی کرپا سے راجہ جدھشٹر نے ساری

پرتھی کا راج پایا ہماری ناؤ کو رو سمدر مین جسکے تیکشن دھار بھیشم پتامہ اور درونا چارج آدک بڑے بڑے شور بیر تھے ڈوبا چاہتی تھی آپ نے کیوٹ اور کرن دھار (یعنی ملاح) ہو کر ہماری ناؤ کو پار لنگھا دیا آپ کو بارم بار نمشکار ہو آپ سارے سنسار کے پیدا کرنے والے سرگ آدک لوکون کے رچنے والے دیوتا گنرگند ھرب کے پوجیہ ہو نرمل چاندنی آپ کا مدھر ہاس (مسکرانا ہنسنا) رُت اندریان یون آپ کا پران گرو وہ آپ کا سب کا کال اور پر سنتا سے لکشمین کا بلاس استھاو جنگم نرگن سرگن آپ کا سروپ ہی دیورشی ناردجی۔ دیول - بیاس جی بھیشم پتامہ جی نے آپ کو سب کے سامنے چراچر کا سوامی سنسار کا اُتپن کرنے والا بارم بار کہا ہی اور مین نے آپ کے اوبھت روپ کو دیکھکر نشچے کر لیا ہی کہ پورن برہم پرماتما آپ ہی ہین آپ کی کرپا سے کرن سا پرتاپی اور جیہ رتھ سا پراکرمی اور بھورے شرو اسا بلوان میرے ہاتھ سے مارے گئے ہستنا پور پہونچکر دھرم راج بھائی سے آپ کے بداکرنے کو پرارتھنا کرونگا اور جو کچھ آپ نے مجھے اُپدیش کیا اُس کے انوسار کرونگا آپ میرے ماما بسدیو جی اور بھائی بلدیو جی کو دیکھین ایسی باتین کرتے ہوے دونون ہستنا پور پہونچے اور نگر باسیون کو پرسن کرتے ہوے راج محل مین داخل ہوے راجہ دھرتراشٹ اور بدرجی اور یویوتس - راجہ جدھشٹر بھیم سین نکل - سہدیو - رانی گاندھاری - اور رانی کنتی آدک کو جا کر دیکھا اور سب سے ملکر پرسن ہوے سری کرشن جی رات کو ارجن کے محل مین جا کر سوئے اور پرات کال اشنان سندھیا ترپن کرکے اچھی اچھی پوشاک پہن کر دونون مہاتما راجہ جدھشٹر کے پاس گئے اور اُنھون نے سری کرشن مہاراج کو دیکھکر نمشکار کی اور بہت پرسن چت ہو کر سری کرشن مہاراج کو اچھے آسن پر بٹھایا پھر ارجن سے راجہ جدھشٹر ملے اور اُسکا مستک سونگھ کر اپنے پاس بٹھایا پھر ارجن نے اپنے بھائی دھرم راج جدھشٹر سے سری مہاراج کا ارادہ دوارکا جانیکا ظاہر کرکے کہا کہ آپ ان کو آگیا دین کہ دوارکا جاوین راجہ جدھشٹر نے نمرتا پوربک نمشکار کرکے کہا کہ آپ کی اچھا دوارکا جانیکی ہی تو آپ اپنے پتا جی کو آنند پوربک دیکھیے اور میری طرف سے ماما جی اور بلدیو جی کا پوجن اور سب چھوٹو نکو پیار کیجیے - ہے پورن کام آپ چراچر کے سوامی ہو آپ کی کرپا سے مین نے پرتھی کا راج پایا ہی مجھے اور میرے بھائیون کو سدا یاد کرتے رہیو ایسے بچن پریت کے بھرے ہوے کہکر دھرم راج جدھشٹر بھائیون اور بدرجی آدک اور سینا پتون کے سموہ سمیت لکشمین پت کو اچھے رتھ مین سوار کرکے بہت سے رتن - من - آبھوشن - ریشمی بستر اور شال دوشالے گھوڑے ہاتھی پالکی بھینٹ کرکے پہونچانے کو چلے رانی سوبھدرا اُترا اور دروپدی سری مہاراج کے ساتھ دوارکا کو چلین نگر باسی بھی ساتھ ہو لیے پر سپر پریم پریت کی باتین کرتے ہوے دور تک چلے گئے تب سری کرشن مہاراج نے راجہ دھرتراشٹ اور جدھشٹر اور اُسکے بھائیون کو سینا پت سمیت لوٹایا اور آپ ساتکی جی سمیت دوارکا کو چلے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب سری کرشن جی کا ہستنا پور سے دوارکا کو روانہ ہوتا چوبیسوان ادھیاے -

# پچیسوان ادھیاے

## سری کرشن جی کا اوتنگ رشی کے آشرم مین جانا اور جدھ کا حال سُنانا

بیشمپاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ جب سری کرشن مہاراج نے پانڈون کو لوٹا دیا تو ارجن وہان ٹھہرکر جب تک اُن کا رتھ دکھائی دیتا رہا تب تک اُن کو دیکھتا رہا پھر اپنے بھائیون سمیت ہستناپور کو چلا آیا۔ ہے جنمے جے سری کرشن مہاراج نے اپورب اور اوبہت چمتکار چلتے ہوے سب پانڈون اور اُنکے ساتھیون کو دکھایا کہ مہا پربھو کی رتھ کے آگے آگے بایو رستے کے کنکر اور کانٹون اور دھول سے صاف کرتی جاتی تھی اور راجہ اندر نے نانان پرکار کی سُگندھیون اور دِبّ پھولون کو سارنگ دھنوان دھاری سری کرشن جی کے اوپر برسایا اور بادلون نے چھتر لگایا یہ مہان سری مہاراج کی سب نے دیکھی اور بار بار اُنکی استت کی سری کرشن جی سب کو بدا کر کے اوتنگ رشی کے آسرم مین گئے رشی بہت ہی آدر ستکار سے ملے مہاراج کی کھیم کشل پوچھی کشتا کے آسن پر سری کرشن جی کو بٹھایا اور پھول مال پہنا کر اُنکے ادبھت سروپ کو پریم سے دیکھا پھر اوتنگ جی نے کہا کہ ہے کمل لوچن مدھوسودن جی کُورون پانڈون نے آپس مین جو ودہ سُنائی دیا تھا اور مین نے سنا تھا کہ آپ بھی وہان گئے اور دونون مین پریت ہونے اور جھگڑا تکرار دور کرنیکے تمنے بہت اُپاے کیے مین اسکو بہت اچھی بات سمجھکر یہ جانتا تھا کہ تمھارے سبب سے اُنکا باہمی رنج دور ہو گیا ہوگا سری کرشن جی نے کہا کہ ہے مہاتما رشی مین نے بہت جتن کیا کہ دھرتراشٹ جی کے پترون کو سمجھا کر دونون بھائیون ارتھات کُورو اور پانڈون کا میل ملاپ کرا دون پرنت بہت اُپاے کرنے پر بھی او دم میرا بیرتھ گیا درجودھن آدک دھرتراشٹ کے پترون نے ابھمان سے میرا کہنا نہ مانا بھیشم پتامہ اور درونا چارج کرپا چارج اور نارد۔ دیول بیاس جی رشیون نے بھی اُپاے کیے پرنت ہو تب ہو کر رہی سارے کُورون کا ہزارون راجاؤن سمیت سنگرام مین جدھ کر کے ناش ہو گیا دونون طرف سے بہت بڑا سنگرام ہوا سواے پانچون بھائیون پانڈون کے اور کوئی نہین بچا یہ سنکر رشی کو کرودھ اُتپن ہوا اور یون کہنے لگا کہ ہے لنق پاپ تم نے اپنے پیارے ناطے رشتہ دارون کی رکشا نہین کی ہی سمرتھ تم چاہتے تو کیون اتنا ناش ہوتا تم نے دونون کو نہین روکا ایسے بڑے کل کا ناش تم نے کرا دیا تمکو مین سراپ دونگا باسدیو جی نے کہا کہ ہے بھرگو نندن آپ سوچ بچار کے کہین آپ پہلے مول سمیت سارا برتانت سُن لیوین پھر جیسا نیاے انوسار ہو کرین ہے تپیشرون مین سریشٹھ آپ اُس برہم گیان کو سنکر سراپ کو تیاگ کرین مین نہین چاہتا کہ تمھارے تپ کا ناش ہو تمھارا تپ سنسار مین پرکاش کر رہا ہے اسکو کلنک مت لگاؤ مین تمھارا حال برہم چرج اوستھا سے جانتا ہون رشی نے کہا کہ تم پہلے برہم گیان بدیا مجھے سناؤ کہ میرا کرودھ دور ہو اور تمھین اشیرداد دون پھر کُورون کا حال مجھے سناؤ سری کرشن جی نے کہا کہ رجوگن تموگن ستوگن نام تینون گن مجھ سے اُتپن ہوے جانو اور یہ سب میرے آدھین ہین گیارہ رودر آٹھ بسو اور سب دیوتا مجھ سے پرگٹ ہوے اس مین تم ذرہ بھی سندیہ مت کرو گندھرب اچھپس ناگ

چراچر میرے ہی اُپتن کیے ہوے ہین چارون پرکار کے آشرم اور اُن کے دھرم مین نے ہی بنائے ہین ہے بھارگو وید میری بانی اور پرتواونکار مجھ سے ہی جانو ہوتا اور ہون اور اگن مین ہی ہون ہر بار مین ہون دھرم کی رکشا کے نمت مین ہی اوتار دھارن کر کے دشٹون کا ناش کرتا ہون شنو و برہما اور شیو مین ہی ہون ہر ایک جُگ مین سنسار کو پیدا اور پالن اور ناش کرنے والا مین ہون جب مین گندھرب شریر دھارن کرتا ہون تو ویسے ہی کرم کرتا ہون اور ناگ شریر دھارن کرتا ہون تو ویسے ہی کرم کرتا ہون مین نے پانڈون کی طرف سے دوت بنکر کَورون کو راجاؤن کی بھری سبھا مین بہت سمجھایا اور اپنا براٹ روپ بھی درسایا بھے بھی دکھایا جب اُنھون نے نہ مانا تب مجھ کو کرودھ پرگٹ ہوا کہ اُنھون نے میرا اہنکاری بچن نہین مانا آخر وہ کال پھانس مین بندھے ہوے سب ادھرمی جدھ کر کے مارے گئے مین نے سارا حال کہہ سنایا ۔

اتی سری رام کرت مہابھارت اسومیدہ پرب سری کرشن جی کا اوتنگ رشی کو برہم گیان سمجھانا پچیسوان ادھیاے ۔

# چھبّیسوان ادھیاے

## اوتنگ رشی کا کرودھ نوارن ہونا اور بسو روپ کے درشن

اوتنگ رشی سب حال سنکر کہنے لگے کہ ہے جنارون جی مین آپ کو سنسار کا کرتا ہرتا جانتا ہون آپ کے برہم گیان اُپدیش کو سنکر میرا کرودھ جاتا رہا اور میری مت سراپ دینے سے پھر گئی آپ نے کہا کہ مین نے بسو روپ کَورون کی سبھا مین پرگٹ کیا ہے پربھو اُس سروپ کو مین بھی دیکھنا چاہتا ہون آپ کرپا کر کے مجھ کو بھی وہ اوبہت سروپ اپنا دکھاوین سری کرشن جی نے اوتنگ رشی کو اپنا وہی روپ جو ارجن کو دکھایا تھا اور سبھا مین پرگٹ کیا تھا دکھایا ۔

## سری کرشن جی کے بسو روپ کا برنن اوتنگ رشی کی اچھانوسار راجہ اندر کا چنڈال روپ مین پرگٹ ہو کر امرت دکھانا اور رشی کا گلان مان کر امرت نہ پینا

بیشم پاین جی نے راجہ جنمے جے سے کہا کہ بسو روپ سری کرشن جی کا برنن کس طرح کرون ہزار سورج کے سمان پرکاشمان اگن کی سمان پرجلت تیجمان شریر بہت بشال اور اونچا جسکے مکھ چارون طرف تھے بہت سی بھجا سورج اور چندرمان پربھو کے نیتر وہ اوبہت روپ اوتنگ رشی نے دیکھکر سری کرشن جی کو بارم بار نمشکار کی اور اُس سروپ کو اچھی طرح دیکھکر نمرتا سنجکت پھر ڈنڈوت کر کے یہ کہا کہ ہے بسو آتما سنسار کے رچنے والے مین آپکے ادبھت سروپ کے درشن کر کے کرت کرتیہ ہوا آپ اپنا وہی روپ دکھائیے کہ مجھکو زیادہ دیکھنے کی سامرتھ نہین سری کرشن جی نے کہا کہ ہے رشی جو تم کو اچھا ہو وہ بر مجھ سے مانگو رشی نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ آپ کے درشن کر کے میرے نیتر سپھل ہو گئے یہ ہی بر پایا پھر سری مہاراج نے کہا کہ ہے منی میرا درشن نشپھل نہین جاتا

جو اچھا ہو بر مانگ لو بیشم پائن جی نے راجہ جنمے جی سے کہا کہ اوتنگ رشی نے ہاتھ جوڑکر کہا کہ ہے مہا پربھو جو آپ کی یہی اچھا ہے تو مجھ کو جل کی طرف سے اس مرستھل زمین مارواڑ جو نہایت خشک اور ریتلی ہے مین تکلیف رہتی ہے یہان جل مجھ کو ملجایا کرے اور یہان کی پرتھی سیراب ہوجاوے سری کرشن جی نے کہا کہ جب تم کو جل کی اچھا ہو میرا دھیان کرلیا کرو اسی استھان پر تمکو جل پراپت ہوجایا کریگا یہ کہکر سری بھگوان وہان سے دوارکا کو روانہ ہوگئے اُسکے پیچھے اوتنگ رشی نے جل کی کامنا مین سری کرشن جی کو سمرن کیا تو ایک چنڈال کو ننگا بدن کتے ساتھ لیے دیکھا کہ اُسکے پانوٗن مین بہت سا جل موتر ملا ہوا بھرا ہوا ہے اُس چنڈال نے کہا کہ ہے بھارگو جل لے لو تم کو پیاس لگی ہوئی ہے مجھ کو تمھارے اوپر کرپا پرگٹ ہوئی ہے رشی نے ہنستے ہوے چنڈال سے یہ بچن سنکر اُس میلے جل کو انگی کار نہین کیا اور سری کرشن جی کی نندا کی پھر اُس ناتنگ ارتھات چنڈال نے کہا کہ ہے رشی جل پان کرو تم کو پیاس لگی ہوئی ہے پرنت رشی نے نہین لیا تب وہ چنڈال رشی کے دیکھتے ہوے اُسی استھان مین گپت ہوگیا رشی کو اشچرج ہوا اتنے ہی مین آپ سری کرشن جی پرگٹ ہوگئے تو رشی نے کہا کہ ہے پربھو آپ کو اوتم برہمنون کے لیے ایسا میلا جل دینا اوچت نہین ہے سری کرشن جی نے کہا کہ ہے منی یہان جیسا جل چاہیے تھا ویسا ہی مین نے آپ کو دیا تمنے اندر کو نہین پہچانا بجر دھارن کرنیوالے راجہ اندر نے تم کو اِس روپ مین درشن دیا تھا اس کا کارن یہ ہے کہ مین نے تمھاری نمت راجہ اندر سے جل کے لیے کہا تھا راجہ اندر نے مجھ سے کہا کہ منش کو امرت دینا امر نہین کرنا چاہیے پرنت مین نے تمھارے اوپر کرپا کرکے پھر اندر سے کہا کہ اوتنگ رشی کو امرت دو راجہ اندر نے کہا کہ آپ کے پرسن کرنے کو مین ایسا ہی اوپاے کرونگا پرنت چنڈال روپ سے رشی کو امرت دونگا جو وہ لے لیگا تو اچھا ورنہ پھر نہین دونگا ہے رشی تم نے گلان مانکر اُس امرت کو پان نہین کیا تمنے اچھا نہین کیا وہ چنڈال روپ راجہ اندر نے دھارن کیا تھا ہے رشی جب تم کو جل کی اچھا ہوگی تب ہی نندن نام بادل رس ملے ہوے جل تم کو دینگے اور اُن کا نام اُتنگ بادل پرسدھ ہوگا۔ ہے جنمے جے اب تک اُس مرستھل مین اوتنگ نام بادل جل برساتے ہین اور رشی کے نام سے پرسدھ ہوے ہین ۔

راجہ جنمے جے نے بیشم پائن رشی سے پوچھا کہ اُتنگ رشی نے کیسا تپ کیا تھا جو بشن بھگوان کو سراپ دینے کی اچھا کرنے لگا بیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجن اُتنگ رشی بڑا گرو بھگت اور تپسوی ہوا جسکا حال مین نے آدپرب مین بھی تم کو سنایا تھا کہ گئوتم رشی اُتنگ کی گرو سیوا سے بہت پرسن ہوے اور اُنھون نے اور سب چیلون کو جانے کی آگیا دیدی پرنت اُتنگ کو اپنے پاس رکھا اور اپنی کنیان کا بواہ رشی سے کرکے اُس کی اچھا انوسار یہ بر دیا کہ تیری اوستھا سولہ برس کی ہوجاوے اور تم دونون پرسپر پریت سے آنند بہار کرو گرو دکشنا دینے کے لیے جب اُتنگ نے اپنے گرو سے پوچھا تو گئوتم جی نے کہا کہ اپنی گرو پتنی سے پوچھو جو وہ کہے وہ کرو گئوتم جی کی استری اہلیا نے راجہ بھٹ کی رانی کے کنڈل منگانے کو اُتنگ سے کہا اور اُتنگ راجہ کے پاس جاکر کنڈل لایا اور پھر راستہ مین وہ کنڈل تچھک ناگ لے گیا اور راجہ اندر کے سہارے سے پھر وہ کنڈل اُتنگ کو پراپت ہوے اور اُسنے اپنی گرو پتنی کو دیدیے اُن

کنڈلون کا یہ پربھاؤ تھا کہ جو کوئی اُن کو پہنے اُسکو بھوک پیاس نہ لگے اگن سے نہ جلے چاہے جیسا روپ دھارن کرے سانپ بچھو آوک زہریلے جانورون سے اُسکو بھے نہ رہے کسی کا زہر پہننے والے کو اثر نہ کرے وہ کنڈل کو پاکر گروتینی بہت پرسن ہوئی (درجودھن اور جیدرتھ کے مارے جانے سے رشی کو بہت شوک ہوا اس لیے وہ سراپ دینے کو طیار ہوگیا) بیشمپاین جی نے کہا کہ اوتنگ رشی بڑا تپسوی رشی تھا اور تپ کے پربھاؤ سے اُسکو بڑی سامرتھ تھی گوبند جی کے بچن سنکر اُسکا کرودھ جاتا رہا اور بسوروپ کے درشن کرکے مہاآنند کو پراپت ہوا وہان سے چلکر سری کرشن مہاراج ساتکی جی سمیت جب دوارکا پوری مین پہونچے تو ریوت پربت پر داتست ہونے والا تھا اُس پربت پر طرح طرح کے بستر اور رتن اور آبھوشن اور مالاؤن کے ڈھیر نانان پرکار کے برکشون اور لتاؤن سے شوبھامان کلپ برکش سے شوبھرت سورن کے دیپک اور پھولون سے اُس کی ایسی شوبھا ہو رہی تھی کہ دیکھنے والون کے من اسکی شوبھا دیکھکر اشچرج کو پراپت ہوتے تھے جگہ جگہ جھرنے جھر رہے تھے دھجا اور پتاکا رنگ برنگ کی لہرا رہی تھین استری پرش سموہ کے سموہ جہان تہان آنند کرتے تھے گانے بجانے والے مدھر راگ گا رہے تھے دوکان دار اور میوہ فروشون کے گروہ طرح طرح کے مدھر پھل اور کھانے پینے کی بستو لیے ہوے بیٹھے تھے مدہ پان کرکے پرش وہان کے شوبھا دیکھ رہے تھے جسوقت سری کرشن جی اُس پہاڑ پر پہونچے وہان کی شوبھا ادھک ہوگئی اور سارے دوارکا باسی اور برشن بنسی اندھک بنسی پُرش اور استری سب پرسن ہوگئے اُس سمین وہ پہاڑ کبیر بھون اور اندر بھون کے سمان ہوگیا تب سری کرشن جی اپنے پروار اور ماتا پتا بھائیون پترون اور بہترون سے ملکر کشل پوچھکر سب کے مدہ مین شوبھامان ہوے اور سارا پروار اُن کے اردگرد براجمان ہوگیا تب بسدیوجی نے کَورو پانڈون کا برتانت پوچھا اُسوقت سری کرشن جی مہابھارت کی جدھ کو سمرن کرکے ابرسن جت جدھ کا برتانت سنانے لگے ۔

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب سری کرشن جی کا دوارکا پہونچکر ریوت پربت پر پروار سے ملنا چھبیسوان ادھیاے ۔

# ستائیسوان ادھیاے

## سری کرشن جی کا اپنے پتا کو مہابھارت سنگرام کا برتانت سُنانا

بسدیوجی نے سری کرشن جی سے کہا کہ مین نے بہت منشون سے جدھ کا حال دریافت کیا تو اُنھون نے اُس بھاری سنگرام کا حال سنا ہوا مجھ سے کہا کسی نے اپنی آنکھون دیکھا ہوا حال نہین سنایا تم اول سے آخر تک سارا حال معلوم ہے اب تم مجھے سارا برتانت مہابھارت جدھ کا سناؤ بیشمپائن جی نے کہا کہ ہے راجہ جنمے جے سری کرشن جی نے اپنے پتا جی کا بچن سنکر کہا کہ ہے مہاتمن جسطرح یہ مہا بھاری سنگرام برتمان ہوا اور جس پرکار سے اٹھارہ دن تک جدھ ہوتا رہا اُسکو برتانت سمیت تو برسون مین بھی برنن نہین کیا جاویگا پرنت سنچھیپ برتانت اُس بھاری سنگرام کا سناتا ہون کہ گیارہ کشونی کَورون کا دل جسکے سینا پت مہاتما گنگا پتر بھیشم پتامہ جی تھے اینک راجاؤن اور سینا کے لوگون سے بھرا ہوا تھا اور سات کشونی دل

مہاتما پانڈون کی طرف تھا جسکے سیناپت دھرشٹ دُمن اور سکھنڈی اور دھنش دھاریون مین سرشیٹھ پانڈو ارجن اور بھیم سین آدک جسکی رکشا کرتے تھے دس دن کے مہا گھور سنگرام مین ارجن نے سکھنڈی کو آگے کرکے مہاشوبیر بھیشم جی کو گرایا اُن کے سرشیا پر نواس کرنے پر دکشنائن سورج تھا اور اُترائن سورج ہونے پر اُنھون نے اپنا شریر تیاگ دیا پھر درونا چارج سب کے گرو دھنش بدیا مین پرم چتر سیناپت ہوے دھرشٹ دُمن اور اچاری کے جدھ مین بہت سے راجہ جو دور دور کے دلیشون سے آئے تھے دونون طرف سے مارے گئے پھر تھکے ہوے اچاری شوبیر دھرشٹ دُمن کے ہاتھ سے مارے گئے پانچ کشونی درجودھن کی سینا مین باقی رہی تھین تب کرن سیناپت ہوا اور تین کشونی پانڈون کی ارجن سے رکشا وان تھی جسطرح پتنگ نام پکشی اگنی مین پرویش کرتا ہے اُسی طرح بے کاری جدھ ہوکر دوسرے دن کرن شوبیر ارجن کے ہاتھ سے مارا گیا پھر تین کشونی باقی بچی ہوئی سینا کا سیناپت راجہ شَل کو درجودھن اپرسن چیت نے کیا اور ایک کشونی پانڈون کی بچی ہوئی کا سیناپت اُس سنگرام مین راجہ جدھشٹر آپ ہوا اور بڑا بھاری جدھ جدھشٹر نے کرکے دوپہر کے سمین مہاپاہو راجہ شَل کو مارا اُسی سنگرام مین سہدیو نے مہاجواری شکنی کو جو اس لڑائی کی جڑ تھا بڑا پراکرم کرکے مارا اُسکے مرنے پر مہا دُکھی درجودھن گدا ہاتھ مین لیے وہان سے بھاگا کہ اُس کی سب سینا مارڈالی تھی بھیم سین کرودھ وان ہوکر راجہ درجودھن کے پیچھے دوڑا اور بیاس ہرد یا بیاس تالاب مین درجودھن کو دیکھا پانڈون نے باقی بچی ہوئی سینا کو لیکر اُس تالاب کو گھیر لیا اور اُسکو تالاب کے باہر جدھ کیلیے بلایا درجودھن اتینت پیڑا مان جل سے باہر نکلا اور بھیم سین سے بڑا بھاری گدا جدھ کرکے مارا گیا اُسی اٹھارھوین دن کی رات کو پانڈون کی باقی بچی ہوئی سینا ڈیرون مین سوی پتا کے مارے سے مہا دُکھی اسوتھامان نے رات کے سمین باقی بچی ہوئی پانڈوی سینا کو مار ڈالا پانچون پانڈو میرے ساتھ لشکر سے باہر تھے وہ ساتکی جی سمیت بچ رہے اور کَورون مین سے کرپاچارج - کرت برما - اسوتھامان - اور یوتس جو پانڈون کی شرن آگیا تھا بچ رہے مہارتھیون کے سمیت راجہ سویودھن (مراد درجودھن) کے مارے جانے پر سنجے اور بدرجی پانڈون کے ساتھ ہوگئے -

اتی سری رام کرت مہابھارتے اسومیدہ پرب مہابھارت برتانت برنن ستائیسوان ادھیاے -

## اٹھائیسوان ادھیاے

### ابھمنون کے مارے جانے کا سب کو شوک ہونا

بئیشم پائن جی نے کہا کہ ہے راجن سری کرشن چندر جی نے سارا برتانت مہابھارت سنگرام اور بھیشم جی درونا چارج جی شَل وکرن کے گھور جدھ کا حال مختصر سنایا پرنت ابھمنون کے مارے جانے کا حال نہیں کہا اسلیے کہ پتا جی کو اپنے پیارے مہاپراکرمی نواسے کا مرنا سنکر بہت شوک ہوگا جب سارے جدھ کا برتانت سری کرشن سنا چکے تو رنواس مین بیٹھی ہوئی سوبھدرا نے پتر ابھمنون کا سمرن کرکے رونے لگی اور روچھت

